## امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

علامہ طبرانی سے منقول ہے کہ ایک آدمی حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آیا۔ اس وقت ان کے پاس بہت سے لوگ بیٹھے تھے۔ آنے والے نے پوچھا آپ میں احمد بن حنبل کون ہیں؟ امام صاحب نے فرمایا میں ہوں۔ بتایئے کیا کام ہے۔ اس نے عرض کیا کہ میں چار سو فرسخ (نو سو کوس) بری و بحری سفر کر کے آیا ہوں۔ میرے پاس ایک شخص آیا تھا اور مجھ سے پوچھا تھا کہ تم احمد بن حنبل کو جانتے ہو؟ میں نے اسے جواب دیا کہ میں انہیں نہیں جانتا۔ اس نے مجھے کہا بغداد جا کر ان کا پتہ کرو۔ جب وہ ملیں تو انہیں کہنا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آپ کو سلام پیش کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آسمان کا خالق عرش کا مالک جل جلالہٗ آپ سے راضی ہے اور سب ملائکہ بھی راضی ہیں اس صبر و برداشت کی وجہ سے جو آپ نے (خلق قرآن کے مسئلہ) کیا ہے۔

(جامع کرامات اولیاء، جلد دوم)

## حضرت احمد بن علوی با مجدب رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

روایت ہے کہ حضرت احمد، حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ساتھ اکثر مجلس کرتے تھے۔ آپ کے ایک مرید عوض با مختار نے آپ سے درخواست کی اس کی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات کرا دی جائے۔ آپ نے فرمایا تم ان سے مل تو لو گے لیکن تمہیں ان پر پوری گرفت حاصل نہ ہوگی۔ اتفاق ایسا ہوا کہ معجاز کے پہاڑوں میں اس کی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوگئی۔ آپ بدوی وضع قطع میں تھے یہ انہیں پہچان نہ سکا۔ جب وہ ان سے دور نکل گئے تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے زور سے بلایا اے عوض با مختار! تیرا کام ہو جائے گا۔ ہمارا سلام اپنے مرشد شیخ احمد کو پیش کرنا۔ یہ سن کر عوض نے کہا ذرا ٹھہریئے میں آپ سے کچھ پوچھنا چاہتا ہوں۔ انہوں نے کہا آپ کے مرشد نے نہیں کہا تھا کہ تمہیں اس پر گرفت نہ ہوگی۔ پھر وہ غائب ہو گیا۔

(جامع کتاب کرامات اولیاء، جلد دوم)

## حضرت احمد بن عمر انصاری ابوالعباس مرسی مالکی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ زمانے کے قطب اور ولایت میں مخلوق کے مشار الیہ تھے۔ آپ نے فرمایا کہ حضرت خضر علیہ السلام زندہ ہیں میں نے اپنے اس ہاتھ سے ان سے مصافحہ کیا ہے۔ انہوں نے مجھے بتایا کہ جو شخص روزانہ صبح یہ کلمات پڑھتا ہے۔ وہ ابدال میں شمار ہوتا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

ترجمہ: اے اللہ! اُمتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بخش دے۔ اے اللہ! امتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اصلاح فرما۔ اے اللہ! امتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے گناہ معاف فرما اور درگزر فرما۔ اے اللہ! ہمیں امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں شامل فرما۔



آپ نے یہ بھی فرمایا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ایک دفعہ میرے پاس آئے۔ خود اپنا تعارف کرایا۔ میں نے مومنوں کی روحوں کا علم غیب کے طور پر ان سے سیکھا کہ کیا وہ روحیں انعام میں ہیں یا عذاب میں؟ اب اگر ایک ہزار فقیہ آ کر مجھ سے الجھیں اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے وصال کی بات کریں تو میں اپنے مشاہدہ کے خلاف بات نہیں مانوں گا۔ (جامع کرامات اولیاء، جلد دوم)

## حضرت ابراہیم بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

امام یافعی یہ واقعہ حضرت سفیان بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ کی زبانی روایت کرتے ہیں کہ میں (حضرت سفیان) حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ کو مکہ مکرمہ کے سوق اللیل میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی جائے ولادت کے پاس ملا۔ وہ رو رہے تھے۔ میں انہیں راستے کے ایک کنارے پر لے گیا۔ سلام عرض کرنے کے بعد میں نے ان سے گریہ وزاری کی وجہ پوچھی۔ فرمانے لگے۔ کوئی بات نہیں خیر و عافیت ہے میں نے دوسری اور تیسری

مرتبہ اصرار کر کے پوچھا۔ فرمانے لگے اے سفیان! اگر میں آپ کو واقعہ بتا دوں تو کیا آپ اسے مشہور کر دیں گے یا چھپا رکھیں گے۔ میں نے عرض کیا میرے بھائی جو چاہیں ارشاد فرمائیں۔ یہ سن کر یوں گویا ہوئے کہ گذشتہ تین سال سے میرا نفس گوشت اور سرکہ سے بنا ہوا شوربہ مانگ رہا تھا اور میں پوری کوشش سے اسے روک رہا تھا۔ گذشتہ شام مجھ پر نیند کا غلبہ ہوا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ ایک خوبصورت نوجوان ہے۔ اس کے ہاتھ میں سبز پیالہ ہے اس پیالہ سے بخارات اُٹھ رہے ہیں اور سکباج (جو چیز گوشت، گندم، کشمش اور مصری سے تیاری کی جاتی ہے) کی مہک آ رہی ہے میں نے پوری قوت سے اس سے بچنے کا پروگرام بنایا مگر وہ میرے قریب آ گیا اور کہنے لگا اے ابراہیم! کھا لیجئے۔ میں نے جواب دیا جس چیز کو میں نے رضائے الٰہی کے لئے چھوڑ رکھا ہے اسے نہیں کھاؤں گا۔ اس نے جواب دیا خواہ وہ چیز خود اللہ تعالیٰ آپ کو کھلانا چاہے؟ اب سوائے رونے کے میرے پاس کوئی جواب نہ تھا۔ اس نے پھر کہا اللہ تعالیٰ آپ پر رحم کرے تناول فرمائیں۔ میں نے اسے جواب دیا ہمیں اس بات کا حکم دیا گیا ہے کہ ہم صرف وہی چیز اپنے برتن (پیٹ) میں ڈالیں جس کا ہمیں علم ہو کہ حلال ہے یا حرام ہے۔ اس شخص نے کہا اللہ کریم آپ کو عافیت عطا فرمائے تناول فرما لیجئے۔ مجھے یہ رضوان (جنت کا فرشتہ) نے دیا ہے اور کہا ہے اے خضر علیہ السلام! یہ کھانا لے جائیں اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو کھلائیں کیونکہ انہوں نے ایک طویل عرصہ سے صبر کیا ہے اور نفس کو خواہشات سے روکے رکھا ہے"۔ پھر فرمایا اللہ کریم تو آپ کو یہ کھانا کھلانا چاہتا ہے اور آپ اس سے بچنا چاہتے ہیں۔ اے ابراہیم! میں نے فرشتوں کو یہ کہتے سنا ہے۔ "جسے عطا کیا جائے اور وہ نہ لے تو پھر وہ مانگے تب بھی اسے عطا نہیں کیا جاتا"۔ میں نے کہا معاملہ یوں ہے تو پھر میں آپ کے سامنے ہوں مگر میں خود تو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کیا ہوا عہد نہیں توڑوں گا۔ اچانک ایک اور شخص آیا جس نے اُسے کوئی چیز بھی پکڑائی اور کہا اے خضر (علیہ السلام)! آپ اس کے منہ میں خود لقمہ ڈالیں۔ وہ خود اپنے ہاتھ

سے اب مجھے کھلانے لگ گئے۔ یہاں پہنچ کر مجھے جاگ آ گئی مگر اس کھانے کی مٹھاس و لذت اب بھی باقی تھی اور اس میں ملے زعفران کا رنگ میرے ہونٹوں پر موجود تھا۔ میں زمزم کے پاس پہنچا۔ منہ دھو ڈالا مگر نہ تو ذائقہ ختم ہوا اور نہ زعفران کا رنگ اڑا۔ حضرت سفیان کہتے ہیں میں نے کہا حضرت ذرا مجھے بھی دکھا دیں۔ کیا دیکھتا ہوں کہ سچ مچ رنگ کا اثر بدستور باقی ہے۔ ﴿جامع کرامات اولیاء جلد دوم﴾

منقول ہے کہ حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ نے ایک آدمی کو جنگل میں دیکھا کہ جس نے ان کو اسم اعظم کی تعلیم دی اور اس اسم کے پڑھنے سے آپ کی ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہوئی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آپ سے کہا کہ میرے محترم بھائی حضرت الیاس علیہ السلام نے تم کو یہ اسم اعظم سکھلایا تھا۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے اسم اعظم سکھایا تھا۔ ﴿رسالہ قشیریہ﴾

حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ اکثر یہ دعا کیا کرتے تھے: ''اے اللہ! مجھ کو گناہوں کی ذلت سے نکال کر اپنی اطاعت کی عزت کی توفیق دے''۔ ﴿سیر الاولیاء﴾

منقول ہے کہ حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے ایک جنگل میں چلا جا رہا تھا۔ جب ہم ذات العرق پہنچے تو میں نے ستر گدڑی پوشوں کو دیکھا کہ وہ مرے ہوئے پڑے ہیں اور ان سے خون جاری ہے۔ ایک میں رمق بھر جان باقی تھی۔ میں نے اس سے پوچھا کہ جواں مرد! کیا حال ہے؟ اس نے جواب دیا کہ اے ابن ادھم (رحمۃ اللہ علیہ)! پانی اور محراب کو لازم پکڑو، دور مت جاؤ کہ مہجور ہو جاؤ گے اور ہم میں سے کسی کے نزدیک مت آؤ کہ بیمار ہو جاؤ گے۔ ایسا نہ ہو کہ بادشاہوں کے فرش پر تم سے کوئی گستاخی ہو جائے اور اس دوست سے ڈرو کہ جو حاجیوں کو روم کے کافروں کی طرح قتل کرتا ہے اور حاجیوں کے ساتھ لڑائی کرتا ہے۔ آپ کو معلوم ہونا چاہیے کہ ہم صوفیوں کے گروہ سے تھے اور ہم نے بادیہ توکل میں اس عہد کے ساتھ قدم رکھا تھا کہ ہم کسی سے بات نہ کریں گے اور سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی

سے نہ ڈریں گے اور اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی طرف توجہ نہ کریں گے۔ جب ہم احرام گاہ میں پہنچے تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہمارے استقبال کے لئے آئے ہیں اچانک ہاتف غیبی نے ندا دی کہ اے جھوٹو! اے جھوٹی محبت کے دعویٰ دارو۔ تم نے اپنے قول و قرار کو بالکل فراموش کر دیا اور غیر میں مشغول ہو گئے۔ جب تک کہ ہم تمہارا خون نہ گرائیں گے، تم سے صلح نہ کریں گے۔ یہ سارے جوان اس کی بارگاہ کے شہید ہیں۔ اے ابراہیم! اگر تم بھی اپنے سر میں یہ سودا رکھتے ہو تو بسم اللہ اس راہ میں قدم رکھو، ورنہ درمیان سے دور ہو جاؤ۔ حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ علیہ اس کی یہ بات سن کر حیران رہ گئے۔ پھر انہوں نے اس سے پوچھا کہ تمہیں کیوں زندہ چھوڑ دیا گیا؟ اس نے جواب دیا کہ وہ سب پختہ تھے۔ مجھ سے کہا گیا کہ تو ابھی خام ہے۔ جانکنی میں مبتلا رہ تا کہ تو بھی پختہ ہو جائے۔ بعد میں ان کے پیچھے آ جانا یہ کہہ کر اس نے بھی جان دے دی۔

﴿سیر الاولیاء﴾

## شیخ ابوالنجیب عبدالقاہر سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ایک مرید کو ایک خط میں تحریر کیا کہ ''میں نے سنا ہے کہ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ ابوالنجیب عبدالقاہر رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ حرم کعبہ میں تھے۔ شیخ ابوالنجیب عالم اسرار میں پہنچ گئے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تشریف لائے لیکن شیخ نے ان کی طرف کوئی توجہ نہ کی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھوڑی دیر کھڑے رہ کر واپس چلے گئے جب شیخ ابوالنجیب کو افاقہ ہوا (یعنی حالت صحو میں آئے) تو ان سے شیخ شہاب الدین نے ہمت کر کے دریافت کیا کہ حضرت! یہ آپ کو کیا ہو گیا تھا کہ ایک نبی آپ کی ملاقات کو آئے لیکن آپ نے ان کی طرف بالکل التفات نہ فرمایا۔ شیخ ابوالنجیب رحمۃ اللہ علیہ نے ان کی طرف دیکھا اور چہرہ سرخ ہو گیا۔ پھر فرمایا، افسوس! تمہیں کیا پتہ۔ اگر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آ کر واپس چلے گئے تو پھر آ جائیں گے۔ لیکن ہمارا یہ وقت حق کے ساتھ مشغول تھا۔ اگر یہ چلا جاتا

تو پھر ہاتھ نہ آتا اور اس کی ندامت قیامت تک باقی رہتی۔ ابھی یہ گفتگو ہو ہی رہی تھی کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام پھر تشریف لے آئے۔ شیخ ابوالنجیب رحمۃ اللہ علیہ نے کھڑے ہو کر استقبال کیا اور خاطر تواضع کی۔

لہٰذا مرید کو اپنے اوقات کی نگرانی و حفاظت کرنی چاہیے۔ غیر اللہ کو دل سے دور کر دینا مخلوق سے میل جول اپنے اوپر حرام کر لینا اور ذکر حق سے انسیت حاصل کرنا چاہیے۔ ﴿اخبار الاخیار﴾

## سید شیخ محمد جعفر مکی سرہندی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

ایک دن آپ نے فرمایا کہ تمام لوگوں میں سے صرف دو آدمی مقام قطبیت سے مقام معشوقیت تک رسائی حاصل کر سکے ہیں۔ ایک حضرت غوث اعظم شیخ سیدنا عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے شیخ نظام الدین بدایوانی رحمۃ اللہ علیہ۔ ان دونوں بزرگوں نے نبوت کے چشمہ سے خوب سیر ہو کر علوم نبوت (علم لدنی) کو حاصل کیا ہے۔ پھر فرمایا کہ ایک دن میں اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام مصر میں دریائے نیل میں ایک کشتی پر سوار تھے اور ہم دونوں میں اللہ تعالیٰ کے مشاہدے کے سلسلے میں گفتگو ہو رہی تھی۔ اسی دوران حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے مجھ سے یہ بھی فرمایا کہ شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اور شیخ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ مقام معشوقیت تک پہنچے ہوئے تھے۔ (لیکن خواجہ نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ کی قطبیت کا دائرہ علاقائی ہے جبکہ سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی قطبیت کبریٰ لامکانی اور لازمانی ہے اور پھر یہ کہ تمام اولیاء اللہ مشکوٰۃ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہی سے نور حاصل کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ نہ کوئی ولایت ہے نہ قطبیت)۔ ﴿اخبار الاخیار﴾

ایک دن فرمایا کہ میں جتنا لکھتا ہوں اتنا ہی زیادہ مشکلات کا شکار ہو جاتا ہوں یقین جانیے کہ بحر المعانی کے مضامین برسہا برس تک سفر و حضر میں مجھ سے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام دریافت فرماتے رہے مگر میں نے انہیں بتلائے اور وہ اب بھی پوچھتے رہتے ہیں۔ مگر خدا کی قسم میں انہیں ہرگز ہرگز نہیں بتاؤں گا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ

میں نے آغاز میں یہ باتیں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے دریافت کی تھیں مگر انہوں نے کچھ ایسے بے رُخے پن سے جواب دیا کہ میری تسلی نہ ہو سکی اور اب انہیں آرزو ہے مگر میں احتراز کرتا ہوں۔ وہ اس اسرار کے ذریعہ اپنی جان کی حفاظت کے خواہاں ہیں۔ یعنی نیم جان کی حفاظت چاہتے ہیں اور میری کیفیت یہ ہے کہ اگر مجھے ہزار جانیں دی جائیں تو میں ان سب جانوں کو چھوڑ دینا چاہتا ہوں۔ اے دوست آپ بھی جان نثار بن جائیں تا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ایسے ہزاروں آپ کے لئے سرگرداں نظر آئیں۔

﴿اخبار الاخیار﴾

## حضرت شیخ ابو مدین مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ وارث علوم حضرت محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ آپ کا شمار مشائخ کبار میں ہوتا ہے۔ آپ ریاضات و مجاہدات اور کشف و کرامات کی وجہ سے بہت مشہور ہیں۔ آپ کو خرقہ خلافت حضرت شیخ ابو سعید اندلسی رحمۃ اللہ علیہ سے ملا تھا۔ شیخ ابو مدین رحمۃ اللہ علیہ تربیت مریدین میں بے نظیر تھے۔ بڑے بڑے مشائخ نے آپ کی خدمت میں رہ کر تربیت حاصل کی۔ ان میں شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ بھی شامل ہیں۔ ابن عربی کا شیخ ابو مدین مغربی رحمۃ اللہ علیہ سے تربیت حاصل کرنا آپ کے کمال پر دلیل قاطع ہے۔

تکملہ میں مذکور ہے کہ ۵۸۰ ہجری میں ابو محمد عبدالرزاق رحمۃ اللہ علیہ کی ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہوئی۔ انہوں نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے شیخ ابو مدین رحمۃ اللہ علیہ کے مقام و مرتبہ کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا کہ اس زمانے میں آپ صدیقوں کے امام ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو سِرِ مصوٗن (مخفی راز) سے حجاب قدس تک کے بھیدوں کی چابی عطا فرمائی ہے۔ آپ سے زیادہ عارف اس جہان میں اس وقت کوئی نہیں ہے۔ آپ انبیاء علیہم السلام کے رموز بیان کرتے ہیں۔ اس کے فوراً بعد شیخ ابو مدین رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہو گیا۔ امام عبداللہ یافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شیخ ابو مدین کے حق میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کا یہ کلام حضرت شیخ سیدنا عبدالقادر

جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد کا ہے کیونکہ ان کا وصال ۵۶۱ ہجری میں ہوا تھا اور شیخ ابو مدین رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ۵۹۰ ہجری میں ہوا۔ ﴿مراۃ الاسرار﴾

## شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

ابن اعربی کی ارادت اگرچہ شیخ ابو مدین مغربی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب کی جاتی ہے مگر آپ کی نسبت، خرقہ پوشی، خلعت نوازی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی طرف منسوب ہے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ساتھ آپ کی متعدد ملاقاتیں ہوئیں جن کا یہاں تذکرہ کیا جاتا ہے۔

## خرقہ پوشی:

شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی روحانی نسبت اور فیض کا ذریعہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو اور روحانی تصرف کا براہِ راست منبع حضرت خاتم الانبیاء محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو قرار دیا ہے۔ مگر حضرات صوفیاء کرام رحمہم اللہ نے بیان کیا ہے کہ آپ کا سلسلہ روحانی براہ راست حضرت غوث الاعظم سیدنا عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے اور ان سے خرقہ ملا ہے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے جو آپ کو خرقہ ملا ہے اس کے متعلق آپ خود فرماتے ہیں کہ میں نے اس خرقہ کو شہر موصل کے باہر ۶۰۱ھ میں ابوالحسن بن عبداللہ بن جامع رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ مبارک سے پہنا ہے اور حضرت ابن جامع رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے پہنا اور جس مقام پر جس طرح ابن جامع رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے پہنایا اسی مقام پر اسی طرح بغیر زیادتی ونقصان کے ابن جامع رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ کو پہنایا اور دوسری نسبت بے واسطہ بھی آپ کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے حاصل ہے۔ ایک روایت کے مطابق آپ کی بیعت حضرت ابومدین المغربی رحمۃ اللہ علیہ سے تھی۔

ڈاکٹر محسن جہانگیری ابن عربی کے خرقہ پوشی کے بارے میں لکھتے ہیں کہ شیخ جب ۶۰۱ھ (۱۲۰۴ء) میں بغداد آئے یہاں بارہ دن سے زیادہ نہ رُکے اور وہاں سے حضرت علی بن عبداللہ بن جامع رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کی اور ان کے علوم ومعارف سے استفادہ کے

لئے عازم موصل ہوئے۔ حضرت عبداللہ بن جامع رحمۃ اللہ علیہ اس زمانے کے صوفیاء اور عرفاء میں سے تھے اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے تعلق ارادت رکھتے تھے۔ حضرت علی بن جامع رحمۃ اللہ علیہ نے شہر سے باہر اپنے باغ میں وہ خرقہ حضرت ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ کو پہنایا جو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے خود اپنے ہاتھ سے انہیں عطا کیا تھا۔ یہاں حضرت ابن عربی یہ بھی وضاحت کرتے ہیں کہ اس واقعہ سے پہلے انہیں شیخ تقی الدین عبدالرحمٰن بن علی بن میمون رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ سے خرقہ خضر عطا ہو چکا تھا۔ ابن عربی کی تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ پہلا خرقہ انہیں شیخ تقی الدین عبدالرحمٰن ہی سے ملا تھا۔ اس سے پہلے وہ خرقہ پہننے کے قائل نہ تھے۔ کیونکہ ان کا خیال تھا کہ خرقہ پوشی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے شیخ ابن عربی نے خود خرقہ پہنا اور انہیں معلوم ہوا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام بھی اسے پسند کرتے ہیں تو وہ اس کے قائل ہو گئے اور بعد میں دوسروں کو بھی اپنے ہاتھوں سے خرقہ پہنایا۔ ان حقائق سے معلوم ہوا کہ حضرت علامہ ابن عربی کو دو سلسلوں سے خرقہ ملا۔ ایک حضرت شیخ علی بن عبداللہ جامع از حضرت خضر علیہ السلام اور دوسرا شیخ تقی الدین عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ سے۔ البتہ امام عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے کبریت احمر میں جو فتوحات مکیہ کا خلاصہ ہے لکھا ہے کہ ابن عربی کہتے ہیں کہ میں خرقہ پوشی کا صوفیاء کی طرح قائل نہ تھا تاوقتیکہ بیت اللہ شریف میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ہاتھ سے خود نہ پہن لیا۔ شیخ احمد بن سلیمان نقشبندی کی رائے بھی یہی ہے کہ ابن عربی نے خرقۂ طریقت خود حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ہاتھ سے حجر اسود کے برابر کھڑے ہو کر پہنا تھا اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے ان سے کہا تھا کہ یہ خرقہ میں نے مدینہ منورہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دستِ مبارک سے پہنا ہے۔

شیخ فرماتے ہیں کہ شیخ ابو العباس عربی رحمۃ اللہ علیہ اور میرے درمیان ایک شخص کے بارہ میں ایک مسئلہ جاری ہوا جس کے ظاہر ہونے کے لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خوشخبری فرمائی تھی۔ شیخ ابو العباس نے فرمایا تھا کہ وہ فلاں بن فلاں شخص ہے اور اس

شخص کا نام بیان کیا جس کو میں نے دیکھا نہیں تھا اور میں اس کے بیان میں متوقف تھا اور اس کو قبول نہیں کیا تھا۔ میں اس وقت ابتدائی حال میں تھا اور اس سے میں گھر کو لوٹ آیا۔ ابھی راستہ میں تھا کہ ایک شخص مجھے ملا جس کو میں جانتا نہیں تھا۔ اس نے مجھے ایک بڑے مہربان کی طرح پہلے السلام علیکم کہہ کر فرمایا اے محمد! تم کو شیخ ابوالعباس عریبی نے فلاں شیخ کے بارے میں جو کچھ ذکر کیا ہے وہ سچ ہے۔ اس کی تصدیق کرو اور اس شخص کا نام لیا جس کا ذکر حضرت شیخ ابوالعباس نے کیا تھا۔ میں نے کہا بہت اچھا۔ میں نے ان کے ارادہ کو جان لیا اور اسی وقت میں شیخ ابوالعباس کی طرف لوٹ آیا تا کہ ان کو اطلاع دوں۔ جب میں شیخ کے پاس آیا تو انہوں نے مجھے فرمایا۔ اے ابو عبداللہ (ابن عربی) جب میں تیرے پاس کوئی مسئلہ بیان کرتا ہوں تو تیرا دل اس کے قبول کرنے سے متوقف ہو جاتا ہے اور مجھے تیرے لئے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تک کی ضرورت پڑتی ہے کہ وہ تیرے آگے اس بات کو پیش کریں کہ فلاں شخص کی تصدیق کر لو جو تیرے آگے بیان کیا گیا۔ یہ معاملہ تمہارے لئے ہر ایک مسئلہ کے بارہ میں جو تم مجھ سے سن کر متوقف ہو جاتے ہو کہاں تک ہوتا رہے گا۔ میں نے کہا توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔ فرمایا قبولیت توبہ واقع ہو چکی۔ میں نے جان لیا کہ وہ شخص حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے اور اس میں کچھ شک نہیں ہے کہ میں نے شیخ صاحب مذکور سے اس بارے میں پوچھا کہ آیا راستہ میں مجھ سے ملنے والے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے؟ فرمایا ہاں وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہی تھے۔

## دوسرا واقعہ:

دوسری مرتبہ میرے ساتھ ایسا واقعہ پیش آیا کہ میں تیونس کی بندرگاہ میں کشتی کے اندر تھا تو مجھے پیٹ میں درد ہوا اور کشتی والے سو گئے تھے اور میں کشتی کے ایک طرف کھڑا ہو گیا اور سمندر کی طرف نظر کی تو چاند کی روشنی میں دور ایک شخص مجھے نظر آیا۔ یہ رات کی چودھویں تھی۔ میں نے دیکھا وہ شخص پانی پر چلا آتا ہے اور میرے

پاس پہنچ کر میرے ساتھ کھڑا ہو گیا اور ایک قدم اُٹھایا اور دوسرے قدم پر تکیہ کیا۔ میں نے اس کے قدم کے نیچے کی طرف دیکھا تو اس کو کوئی تری پانی کی نہ لگی تھی۔ پھر ایک قدم رکھا اور دوسرا اُٹھایا تو دیکھا وہ بھی خشک تھا۔ پھر ان کے ساتھ جو کلام کرنا تھا وہ انہوں نے کیا اور مجھے اسلام علیکم کہہ کر لوٹ گئے اور بہ لب دریا ایک بلند ٹیلہ پر جو منارہ میں واقع ہے اس کی طرف تشریف لے گئے جس کی مسافت ہم سے دو میل سے زیادہ تھی۔ انہوں نے اس مسافت کو دو یا تین قدموں میں طے کیا اور میں نے ان کی آواز سنی کہ وہ مینارہ کے اوپر اللہ تعالیٰ کی تسبیح و تحمید میں مشغول تھے اور ہمارے شیخ جراح بن خمیس کتانی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف تشریف لے گئے وہ ایک عالی خاندان سے تھے اور بندرگاہ عیدن میں رہتے تھے۔ میں ان کے پاس اسی رات کو آیا تھا۔ جب میں شہر میں داخل ہوا تو ایک مرد صالح سے میری ملاقات ہوئی۔ اس نے مجھے کہا کہ کل رات کو کشتی میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ساتھ آپ کی کیسی گزری۔ انہوں نے آپ کو کیا فرمایا تھا؟

## تیسرا واقعہ:

اس کے بعد میں بطور سیر نکلا اور بحیرمحیط کے کنارے کنارے چلا جاتا تھا اور میرے ساتھ ایک دوسرا شخص تھا جو صالحین کے خرق عادات اور کرامات کا منکر تھا۔ میں ایک ویران اور ٹوٹی پھوٹی مسجد میں داخل ہوا تا کہ میں اور میرا ساتھی اس میں نماز ظہر ادا کر لیں۔ کچھ اور مسافر راہ طریقت ایک جماعت کی صورت میں اس مسجد میں داخل ہوئے اور نماز پڑھنے کا ارادہ فرمار ہے تھے اور ان میں وہ مرد بھی تھا جس نے میرے ساتھ دریا پر گفتگو کی تھی اور جس کے بارے میں مجھے کہا گیا تھا کہ وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں اور ان میں ایک مرد عظیم الشان بڑے قد والا تھا اور میرے اور اس کے درمیان میں اس سے قبل بھی دوستانہ محبت کی ملاقات ہو چکی تھی۔ پس میں کھڑا ہوا اور ان کو سلام کیا اور انہوں نے مجھے سلام کیا اور میرے ساتھ بہت خوش ہوئے اور ہم کو نماز پڑھانے کے لیے امام بنے۔ جب ہم نماز سے فارغ ہوئے تو امام صاحب نکلے اور

میں ان کے پیچھے نکلا اور مسجد کے دروازے کی طرف آئے۔ مسجد کا دروازہ مغربی جانب بحر محیط کے سامنے اس مقام میں واقع تھا جس کو بکہ کہتے ہیں۔ میں ان کے ساتھ مسجد کے دروازے پر بات کر رہا تھا۔ اتنے میں وہ شخص آیا جس کے بارے میں میں نے کہا تھا کہ وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں آئے اور مسجد کے محراب میں سے ایک چھوٹی سی چٹائی اُٹھا کر زمین سے قریباً سات گز کی بلندی پر ہوا میں بچھا دی اور وہاں کھڑے ہو کر نفل پڑھنے لگے۔ میں نے اپنے ساتھ کو کہا کیا تم اس مردِ خدا کو نہیں دیکھتے کہ وہ کیا کر رہے ہیں۔ اس نے مجھے کہا کہ آپ چلیں ان سے پوچھیں۔ میں اپنے ساتھ کو کھڑا چھوڑ کر اس کی طرف آیا۔ جب وہ نماز سے فارغ ہوئے تو ان کو السلام علیک کہا اور اپنی نظم ان کو پڑھ کر سنائی۔ اشعار کا ترجمہ:

(۱) دوست نے محبت سے روک رکھا ہے اور خوش کرتا ہے۔ اس کی محبت میں جس نے ہوا کو پیدا کیا اور اس کو مسخر کیا۔

(۲) عارفوں کے عقول معقول ہوتے ہیں ہر ایک کون ہے۔ وہ عقل خدا کو پسند آتے ہیں کہ وہ پاک ہوتے ہیں۔

(۳) پس وہی اس کے نزدیک باعزت ہیں اور لوگوں میں ان کے احوال مجہول اور چھپے ہوتے ہیں۔

پس مجھے فرمایا اے فلاں نے تم نے کیا کیا۔ تم نے جو کچھ دیکھا وہ اسی منکر کے حق میں تھا اور میرے ساتھی کی طرف اشارہ فرمایا جو صالحین کی خرق عادات کا منکر تھا اور وہ مسجد کے صحن میں بیٹھا ہوا اس کو دیکھ رہا تھا تاکہ وہ جان لے کہ اللہ تعالیٰ جو کچھ چاہے اور جس کے ساتھ جو چاہے کر سکتا ہے۔ پھر میں نے اپنا رُخ اس منکر کی طرف کیا اور اس کو کہا کہ اب تم کیا کہتے ہو۔ اس نے کہا کہ اب دیکھنے کے بعد کیا کہا جا سکتا ہے۔ پھر میں اپنے ساتھی کی طرف لوٹ آیا اور وہ دروازہ مسجد پر میرے انتظار میں تھے۔ ایک گھڑی میں نے اس کے ساتھ بات چیت کی اور اس کو کہا کہ یہ کون صاحب

ہیں جو ہوا میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ اور میں اس سے جو واقعہ مجھے قبل اس کے پیش آیا ذکر نہیں کیا تھا۔ تو مجھے فرمایا کہ یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں اور پھر چپ رہے اور وہاں سے وہ جماعت اور ہم موضع روطہ کی طرف روانہ ہوئے۔

### ﴿ابن عربی، محسن جہانگیری، فتوحات مکیہ﴾

شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ فتوحاتِ مکیہ کے باب ۱۶۱ میں صدیقت اور نبوت کی بحث بھی لکھتے ہیں کہ میں محرم ۵۹۷ ہجری میں اس مقام پر پہنچا۔ اس وقت میں بلاد مغرب کا سفر کر رہا تھا۔ حیرت مجھ پر غالب ہوگئی۔ تنہائی کی وجہ سے میں وحشت محسوس کرنے لگا اور مجھے وہ مقام حاصل تھا۔ پس باوجود اس حیرت اور وحشت کے جہاں میں ٹھہرا ہوا تھا وہاں سے روانہ ہوا اور عصر کی نماز کے بعد اپنے ایک اور دوست کے مکان پر گیا، میں اس سے اپنی حیرت و وحشت کے بارے میں گفتگو کرتا رہا، اتفاقاً میں نے دیکھا کہ ایک شخص کا سایہ ظاہر ہوا میں فوراً اپنی جگہ سے اُٹھا کہ شاید ایسا کوئی شخص ہو جو میرے لئے انبساط کا باعث ہو۔ اس نے مجھ سے معانقہ کیا جب میں نے ان کو غور سے دیکھا تو معلوم ہوا کہ وہ شیخ ابو عبدالرحمٰن السلمی رحمۃ اللہ علیہ ہیں کہ ان کی روح نے تجسم اختیار کرلیا ہے۔ حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے اپنی رحمت سے ان کو میرے پاس بھیج دیا ہے۔ میں نے ان سے کہا کہ میں آپ کو اسی مقام پر دیکھ رہا ہوں جس مقام میں میری روح قبض کی گئی تھی اور اس مقام سے میں دنیا سے آخرت تک گیا تھا میں ہمیشہ سے اسی مقام میں ہوں۔ پھر میں نے ان سے اپنی وحشت اور اس مقام میں اپنی عدم موافقت کا ذکر کیا! تو انہوں نے فرمایا ''الغریب متوحش'' مسافر کو وحشت ہوا کرتی ہے (جو بعد ان سبقت لك العناية الله والحصول فی هٰذا المقام فاحمدلله یااخی! اس کے بعد کہ تم کو اللہ تعالیٰ کی عطا اس مقام میں حاصل ہوئی ہے پس اے برادر عزیز تم اللہ کی تعریف کرو''۔ اور اس بات پر خوش ہو کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے شریک ہو گئے، میں نے ان سے کہا کہ اے ابو عبدالرحمٰن سلمی مگر میں اس مقام کا نام نہیں جانتا! یہ سن کر

انہوں نے کہا کہ "ھذا یسمی مقام القربة متحقق به" یہ مقام، مقام قرب سے موسوم ہے پس تم اسی مقام میں ثابت و متحقق رہو! ﴿نفحات الانس﴾

## خواجہ بہاء الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ کو آداب طریقت کی تعلیم بظاہر سید امیر کلال رحمۃ اللہ علیہ سے ہوئی مگر حقیقت میں آپ اویسی ہیں کیونکہ آپ کی تربیت حضرت خواجہ عبدالخالق غجدانی رحمۃ اللہ علیہ کی روحانیت سے ہوئی۔ چنانچہ خود فرماتے ہیں کہ اوائل احوال اور غلبات جذبات و بیقراری میں راتوں کو میں نواحی بخارا میں پھرا کرتا تھا اور ہر مزار پر جاتا تھا۔ فرمایا کہ غلبات طلب میں ایک روز میں بخارا سے نسف کی طرف جا رہا تھا تاکہ حضرت سید امیر کلال رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت کا شرف حاصل کروں۔ جب میں رباط جغراتی میں پہنچا۔ مجھے ایک سوار ملا وہ چرواہوں کی طرح بڑی لکڑی ہاتھ میں لیئے اور نمدہ پہنے میرے پاس آیا اور اس لکڑی سے مجھے مارا اور ترکی زبان میں کہا کہ کیا تو نے گھوڑے دیکھے ہیں میں نے اس سے کوئی بات نہ کی۔ اس نے کئی بار میرا راستہ روکا اور لکڑی ماری۔ میں نے اس سے کہا کہ میں آپ کو پہچانتا ہوں۔ وہ رباط قراول تک میرے پیچھے آئے اور مجھ سے کہا آؤ کچھ دیر بات چیت کریں۔ مگر میں نے توجہ نہ دی۔ جب میں حضرت سید امیر کلال رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ تم نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی طرف توجہ نہیں کی۔ میں نے عرض کی کہ ہاں۔ میں تو آپ کی طرف متوجہ تھا۔ اس لئے ان کی طرف متوجہ نہ ہو سکا۔ ﴿تذکرہ مشائخ نقشبند۔ نور بخش توکلی﴾

ایک دن خواجہ صاحب نے فرمایا کہ ہمارے خواجگان قدس اللہ تعالیٰ اسرارھم کی تصوف میں چار طرح کی نسبتیں ہیں۔ ایک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کہ اللہ تعالیٰ زیادہ کرے ان کے علم اور حکمت کو، دوسرے حضرت شیخ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے، تیسرے سلطان العارفین حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے جو حضرت امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ان کو ہے، چوتھے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے۔

اس لئے اس طریقہ کے درویشوں کو نمک مشائخ کہتے ہیں۔ ﴿انوار العارفین﴾

## خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت خواجہ بہاؤ الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ خواجہ عبدالخالق رحمۃ اللہ علیہ اپنے استاد حضرت صدر الدین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس تفسیر پڑھ رہے تھے۔ جب اس آیت پر پہنچے۔

اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝

ترجمہ: (تم اپنے رب کو زاری اور پوشیدگی) کے ساتھ پکارو۔ تحقیق وہ حد سے زیادہ تجاوز کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا۔

تو آپ (خواجہ عبدالخالق) نے استاد سے پوچھا کہ اس پوشیدگی کی حقیقت اور اس کا طریقہ کیا ہے۔ اگر ذاکر بلند آواز سے ذکر کرے یا ذکر کرتے وقت اعضا سے حرکت کرے تو غیر شخص اس ذکر سے واقف ہو جاتا ہے اور اگر دل سے ذکر کرے تو بحکم حدیث: ''شیطان انسان میں خون کی طرح چلتا ہے''۔ شیطان ذکر سے واقف ہو جاتا ہے۔ استاد نے فرمایا کہ یہ علم لدنی ہے۔ اگر خدا نے چاہا تو اہل اللہ میں سے کوئی تمہیں مل جائے گا اور بتا دے گا۔ اس کے بعد خواجہ عبدالخالق اولیاء اللہ کی تلاش میں رہے۔ یہاں تک کہ ایک روز حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات ہو گئی۔ بعد دریافت حال حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ میں خضر ہوں میں نے تم کو اپنی فرزندی میں قبول کیا۔ میں تمہیں ایک سبق بتاتا ہوں اُسے ہمیشہ دہراتے رہنا۔ تم پر اسرار کھل جائیں گے۔ پھر وقوف عددی (نفی و اثبات کے ذکر میں عدد طاقت کی رعایت رکھنا بلحاظ اس کے کہ اللہ تعالیٰ طاق ہے اور طاق کو پسند کرتا ہے۔ ذکر قلبی میں اس نوعیت کی رعایت رکھنا بلحاظ اس کے کہ اللہ تعالیٰ طاق ہے اور طاق کو پسند کرتا ہے۔ ذکر قلبی میں اس نوعیت کی رعایت عددی تفرقہ کے دور کرنے اور جمعیت خاطر کے پیدا کرنے میں خاص طور پر مؤثر ہے) کی تعلیم دی اور فرمایا کہ حوض میں اترو اور غوطہ لگاؤ اور دل سے

''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' کہو۔ حضرت خواجہ نے اسی طرح کیا اور اس ورد میں مشغول رہے۔ یہاں تک کہ بہت سے اسرار کھل گے۔ بعد ازاں حضرت خواجہ یوسف ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ بخارا میں تشریف لائے جب تک ان کا قیام بخارا میں رہا آپ ان کی صحبت میں حاضر ہو کر فیض یاب ہوتے رہے۔ کہتے ہیں کہ حضرت خواجہ سیدنا خضر علیہ السلام آپ کے پیر سبق ہیں اور خواجہ یوسف ہمدانی پیر صحبت و پیر خرقہ۔ اگر چہ خواجہ یوسف اور ان کے مشائخ ذکر بالجہر کیا کرتے تھے لیکن چونکہ خواجہ عبدالخالق رحمۃ اللہ علیہ کو ذکر خفی کی تلقین حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے تھی اس لئے خواجہ یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے اس میں ردو بدل نہیں کیا بلکہ فرمایا کہ جس طرح تم کو تلقین ہوئی ہے کیے جاؤ۔

خواجہ عبدالخالق رحمۃ اللہ علیہ نے آپنی بعض تحریرات میں ذکر کیا ہے کہ جب حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے مجھے خواجہ یوسف کے سپرد کیا تو اس وقت میری عمر بائیس سال کی تھی۔ ایک مدت کے بعد خواجہ یوسف خراسان میں آ گئے۔ حضرت خواجہ ریاضات و مجاہدات میں مشغول ہو گئے۔ آپ اپنے حالات پوشیدہ رکھا کرتے تھے۔ ملک شام میں بہت سے لوگ آپ کے مرید ہو گئے اور وہاں خانقاہ و آستانہ بن گیا تھا۔

﴿تذکرہ مشائخ نقشبندیہ، علامہ نور بخش توکلی﴾

## شیخ ابوالفتح رکن الدین ملتانی رحمۃ اللہ علیہ:

آپ شیخ صدرالدین کے بیٹے اور حضرت خواجہ بہاء الدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کے پوتے اور منظور نظر تھے۔ شیخ رکن الدین کی عمر ابھی چار سال کی تھی کہ اپنے جدِ امجد شیخ الاسلام خواجہ بہاء الدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ کی دستار اپنے سر پر رکھ لی۔ شیخ صدر الدین نے منع کیا کہ یہ بے ادبی ہے۔ لیکن خواجہ بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: ''بابا صدرالدین کو منع مت کرو کیونکہ اس نے اپنا حق سر پر رکھا ہے۔ میں نے یہ دستار اسے دے دی''۔ شیخ رکن الدین کے خلیفہ شیخ عثمان سیاح ہیں جن کا مزار دہلی میں ہے۔ شیخ عثمان سخت پریشانی کی حالت میں سیام سے دہلی آئے اور شیخ رکن الدین کو دیکھتے ہی

ان کے قدموں پر سر رکھ دیا اور مرید ہو گئے اور سب کچھ ترک کر کے اپنے شیخ کے ساتھ ملتان چلے گئے۔ شیخ سے رخصت ہو کر آپ بیت اللہ شریف کی زیارت کے لئے روانہ ہوئے جب کعبہ پہنچے تو گرم وقت میں طواف کرنے لگے لیکن حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آپ پر اپنی آستین سے سایہ کر دیا اور ساتھ ساتھ طواف کرنے لگے۔ آپ نے فرمایا اچھا کیا۔ لیکن آپ وہاں سے جلدی چلے گئے ورنہ خلقت میں فتنہ برپا ہو جاتا۔ اس کے بعد حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اپنا لباس ان کو پہنایا اور اپنی دستار اُن کے سر پر رکھی اور چند دن کے بعد دہلی کی طرف رخصت کر دیا اور یہ کہا کہ سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء دہلی میں ہیں۔ وہاں رہو اور اکثر اوقات ان کی خدمت میں بسر کرنا اور جس جگہ وہ اشارہ کریں وہیں جا کر رہنا۔ جب دہلی پہنچو تو خواجہ صاحب کو میرا سلام کہنا۔ شیخ عثمان سیاح جب دہلی پہنچے تو سب سے پہلے سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کا سلام عرض کیا۔ آپ نے اُٹھ کر وعلیکم السلام کہا۔ ﴿مراۃ الاسرار﴾

## حضرت شیخ ابو طاہر کرد رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ مقتدائے اولیاء میں سے تھے اور اکثر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی صحبت میں رہتے تھے مولانا احمد جامی کو آپ سے بہت اُنس تھا۔ مولانا احمد آپ کی خدمت میں اکثر جایا کرتے تھے۔ احمد جامی فرماتے ہیں کہ ایک دن میرے نفس نے زرد آلو طلب کئے۔ میں نے اس سے کہا پورا ایک سال روزہ رکھ تب تجھے زرد آلو کھلاؤں گا۔ چنانچہ پورا سال روزہ رکھنے کے بعد میں ایک درخت کے نزدیک گیا جو میرے والد سے ورثہ میں ملا تھا۔ میں نے کچھ زرد آلو درخت سے توڑے۔ چند دانے میں نے کھائے اور چند دانے اپنی جیب میں رکھ کر شیخ ابو طاہر رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں لے گیا جو میرے پیر طریقت تھے۔ میں نے زرد آلو آپ کے سامنے رکھ دیئے۔ تھوڑی دیر دیکھنے کے بعد آپ نے فرمایا کہ تم میرے لیے صدقہ کے زرد آلو لائے ہو۔ میں نے عرض کیا

نہیں یہ تو میں نے اپنے باپ کے درخت سے توڑے ہیں۔ آپ نے فرمایا خوب تم مجھے جھٹلاتے ہو۔ میں ادب کی وجہ سے خاموش کھڑا رہا اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا رہا کہ یہ زرد آلو صدقے کے نہیں ہیں شیخ پر یہ بات کشف فرما دے۔ تھوڑی دیر بعد شیخ نے اپنے لڑکے سے کہا کہ بکری لا کر ذبح کرو اور شوربہ تیار کر کے لاؤ۔ جب یہ کھانا تیار ہو کر آیا تو میں نے روٹی تو کھالی مگر گوشت اور شوربہ نہ کھایا۔ کیونکہ میرے دل میں ڈالا گیا کہ یہ حلال نہیں ہے۔ شیخ ابو طاہر رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا تم شوربہ کیوں نہیں کھاتے۔ میں نے عرض کیا مجھے صرف روٹی پسند ہے۔ شیخ نے فرمایا سچ بتاؤ وجہ کیا ہے۔ میں نے اپنے دل کا خیال بتا دیا (یعنی یہ گوشت حرام ہے) شیخ نے بیٹے کو بلا کر پوچھا تو اس نے جواب دیا کہ بکریوں کا ریوڑ دور جا چکا تھا میں نے یہ گوشت فلاں قصاب سے لے لیا۔ قصاب کو بلا کر پوچھا تو اس نے جواب دیا کہ یہ گوشت ایسی بکری کا تھا جو کوتوال نے ظلم سے لا کر مجھے دی اور کہا کہ اسے ذبح کرو، آدھی تم لو اور آدھی مجھے دو۔

شیخ ابو طاہر رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سن کر سر نیچے کر لیا۔ میں اٹھا اور پاس کے ایک حجرے میں جا کر رونا شروع کر دیا اور مناجات میں، میں یوں کہنے لگا کہ الٰہی میرے لئے تو نے کوئی مونس نہیں چھوڑا۔ ایک پیر تھا جس کی خدمت میں بیٹھ کر وقت گزارتا تھا اب شرم کے مارے ان کی خدمت میں بھی نہیں جا سکتا۔ تھوڑی دیر کے بعد شیخ ابو طاہر رحمۃ اللہ علیہ آ کر بیٹھ گئے۔ اب میں دل میں مناجات کر رہا تھا کہ الٰہی زرد آلو کا حال بھی ان پر مکشوف فرما دے۔ اتنے میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آ گئے۔ انہوں نے کہا اے ابو طاہر! احمد کی ملکیت والے زرد آلو کو تم نے صدقے کا مال سمجھ لیا ہے اور مشتبہ گوشت کو تم نے حلال قرار دے دیا۔ یہ باتیں تم نے کہاں سے سیکھی ہیں۔ احمد سے اس قسم کا سلوک نہ کرو کیونکہ وہ آپ کے ساتھ عجز و نیاز سے پیش آ رہا ہے۔ ﴿مراۃ الاسرار﴾

## حضرت شیخ اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ غوث الوقت اور یگانہ روزگار تھے اور حضرت شیخ علاؤ الحق والدین

بنگالی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید اور خلیفہ تھے۔ آپ کو چودہ سلاسل سے خلافت حاصل تھی۔ آپ مادر زاد ولی تھے اور علم لدنی کے دروازے آپ پر کشادہ تھے۔ چودہ سال کی عمر میں آپ اکثر علوم عقلی و نقلی سے فارغ التحصیل ہو چکے تھے۔ ایک رات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آپ سے فرمایا کہ ابھی آپ نے سلطنت کا کام کرنا ہے لیکن مجمل طریق پر اسم مبارک اللہ کے معانی کا ملاحظہ بلاواسطہ لسان (یعنی زبان کے بغیر) اپنے قلب پر کرتے رہو اور ہرگز اس کام سے غافل نہیں رہنا چاہیے۔ پس آپ دو سال تک اس کام میں مشغول رہے اور اس کا نتیجہ ظاہر ہوا۔ اس کے بعد حضرت اویس قرنی رضی اللہ عنہ کی روحانیت کی زیارت ہوئی تو آپ کو اذکارِ اویسیہ تعلیم فرمائے اور آپ مزید سات سال اس کام میں لگے رہے۔

ایک دفعہ ماہ رمضان کے آخری عشرے میں آپ شب بیدار تھے ستائیسویں شب کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی پھر زیارت ہوئی۔ انہوں نے فرمایا اشرف سلطنت کے امور کے ساتھ اس کام کو سرانجام دینا مشکل ہے اگر دوست کا وصال چاہتے ہو تو اٹھو اور ہندوستان جاؤ کیونکہ تمہارا ہادی و مرشد شیخ علاؤ الحق وہاں ہے یہ سنتے ہی انہوں نے سلطنت کو خیر باد کہا اور تخت اپنے بھائی سلطان محمد کے سپرد کر کے اپنی والدہ سے رخصت طلب کی۔ آپ کی والدہ خدیجہ بیگم حضرت خواجہ احمد یسوی کی اولاد سے تھیں۔ والدہ نے کہا اے میرے بیٹے! تمہارے وجود میں آنے سے پہلے حضرت خواجہ یسوی کی روحانیت نے مجھے آگاہ کیا تھا کہ تیرے ہاں ایک ایسا لڑکا پیدا ہوگا جس کے نور ولایت سے دنیا منور ہوگی۔ اب وہ وقت آ گیا ہے۔ مبارک ہو، اجازت ہے۔ آپ ملکِ سمنان سے رخصت ہوئے۔ سمرقند تک آپ کے ساتھ بہت سے لوگ تھے۔ وہاں سب کو رخصت کر کے اکیلے اوچ شریف ضلع بہاول پور پہنچے اور کچھ عرصہ حضرت مخدوم جہانیاں سید جلال الدین بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں رہ کر نعمتِ بے کراں اور قطبی غوثی درجے کی بشارت حاصل کی۔ اس کے بعد آپ دہلی پہنچ کر مشائخ چشت کی زیارت

سے مشرف ہوئے۔ وہاں سے باہر تشریف لے گئے اور حضرت شیخ شرف الدین یحییٰ منیری رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ پڑھائی اس کے بعد آپ شیخ علاؤ الحق بنگالی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں روانہ ہوئے۔ سمنان سے روانہ ہونے سے لے کر منزل مقصود پر پہنچنے تک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے سترہ مرتبہ شیخ علاؤ الحق کو خبر کی اور بتایا کہ سمنان سے ایک شاہباز پرواز کر چکا ہے اور تمام مشائخ وقت نے اپنے اپنے جال بچھا دیئے ہیں لیکن میں اُسے تمہارے پاس لا رہا ہوں۔ جب آپ دو کوس کے فاصلہ پر پہنچے تو شیخ علاؤ الحق اپنے اصحاب سمیت استقبال کے لئے باہر تشریف لائے۔ خانقاہ پہنچ کر حجرہ میں لے جا کر آپ کو بیعت سے مشرف فرمایا۔ ﴿مراۃ الاسرار﴾

## حضرت شیخ صفی الدین حنفی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ حضرت شیخ عبدالقدس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے جد امجد تھے جو حضرت شیخ اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کے اکابر خلفاء میں سے تھے۔ اگرچہ حضرت صفی الدین حضرت سیدنا امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد میں سے تھے لیکن علم و ثقاہت اور کمالاتِ معنوی کے اعتبار سے ابو حنیفہ ثانی تھے۔ آپ کے کمالات کے مشاہدہ آپ کی تصانیف سے کیا جا سکتا ہے۔ حضرت سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ ملک ہندوستان میں اگر کسی کو فنون غرائب اور فنون عجائب سے مزین دیکھا جائے تو وہ برادرم شیخ صفی الدین حنفی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ آپ کے مرید ہونے کا واقعہ یہ ہے کہ ایک رات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آپ کی ایک کتاب کو دیکھ کر فرمایا کہ مجھے معلوم ہے کہ تم نے بہت اوراق سیاہ کئے ہیں اب اوراق کو سفید کرنے کا وقت آ گیا ہے اور صحیفۂ دل کو انوارِ جاوید سے روشن کرو۔ اس بات نے آپ کے دل میں گھر کر لیا اور ایسی حالت طاری ہوئی کہ بے اختیار ہو کر بیعت کی درخواست کی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا میں تجھے بشارت دیتا ہوں کہ ایک جوان مرد کہ جس کے انوارِ ولایت اور آثار ہدایت سے سارا جہاں پُر ہے آج کل تمہارے اسی قصبہ میں آنے والا ہے۔ چنانچہ چند

دنوں بعد حضرت میر سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ قصبہ ردولی میں تشریف لائے اور جامع مسجد میں قیام فرمایا۔ حضرت شیخ صفی الدین رحمۃ اللہ علیہ جو اس سعادت کے منتظر تھے حاضر خدمت ہوئے۔ ان کو دیکھ کر سمنانی صاحب نے فرمایا برادرم صفی الدین تم صفائے قلب لائے ہو۔ آپ آؤ اور نعمت حاصل کرو۔ اس کے بعد فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ کسی کو اپنے قرب سے سرفراز کرے تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ذریعہ اس کو اشارہ کر دیتا ہے۔ یہ بات سن کر حضرت صفی الدین رحمۃ اللہ علیہ کے دل میں ان کے متعلق اعتقاد اور بھی زیادہ قوی ہوا۔ اور اسی وقت مرید ہو گئے۔ حضرت شیخ نے ان کی تکمیل و تربیت کے لئے چالیس دن وہاں قیام فرمایا۔ سلوک الی اللہ کے حقائق و معارف سے آگاہ کیا اور آخر خرقہ خلافت سے مشرف فرما کر ردولی شریف میں مسند رشد و ارشاد (خلافت) پر بٹھا کر اودھ تشریف لے گئے۔ ﴿اقتباس الانوار﴾

## شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی الحنفی رحمۃ اللہ علیہ کا شمار اکابر اولیاء اللہ اور واصلانِ صاحب اسرار میں ہوتا ہے۔ آپ کی نسبت اویسی تھی کیونکہ آپ کی تربیت باطنی طور پر حضرت شیخ احمد عبدالحق قدس سرہٗ کی روحانیت سے ہوئی تھی۔ اس کے بعد ظاہری طور پر آپ نے حضرت شیخ محمد بن شیخ عارف بن شیخ احمد عبدالحق قدس سرہٗ سے بیعت کر کے خرقہ خلافت حاصل کیا تھا۔

ایک دفعہ قطب العالم حضرت شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ دہلی میں قیام پذیر تھے اس زمانے میں شیخ عبدالستار سہارنپوری بھی حضرت اقدس کی خدمت میں مقیم تھے اور خادم خاص اور محرم راز تھے۔ شیخ عبدالستار کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت کی خواہش دامنگیر ہوئی۔ ایک دن شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ اپنے حجرہ میں مشغول بحق اور ذات میں مستغرق تھے اور شیخ عبدالستار دروازے پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اس وقت اچانک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ظاہر ہوئے اور شیخ عبدالستار سے کہا کہ اپنے شیخ کو میرا

سلام کہو۔ انہوں نے اندر جا کر سلام عرض کیا۔ شیخ عبدالقدوس اس وقت شہودِ حق میں مستغرق تھے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی پرواہ نہ کی اور کوئی جواب نہ دیا۔ یہ دیکھ کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام واپس چلے گئے اور یہ کہہ گئے پھر آؤں گا۔ حضرت اقدس حجرے سے باہر تشریف لائے تو شیخ عبدالستار نے عرض کیا کہ فلاں فلاں حلیہ کا ایک شخص آپ کی ملاقات کے لئے آیا تھا مگر آپ کی طرف سے کوئی جواب نہ تھا اس لئے واپس چلا گیا۔ حضرت اقدس نے فرمایا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو میری ملاقات کا وعدہ تھا شاید وہی آئے ہوں۔ یہ سن کر شیخ عبدالستار نے کہا کہ ''حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آئے تھے مگر افسوس ملاقات نہ ہو سکی۔ حضرت قطب العالم نے فرمایا حضرت سیدنا خضر علیہ السلام چلے گئے تو پھر آ جائیں گے۔ یہی گفتگو ہو رہی تھی کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام دوبارہ پہنچ گئے اور حضرت اقدس ان کے استقبال کے لئے دوڑے۔ اور شرف ملاقات حاصل کی۔ کافی دیر تک محرمانہ صحبت کے بعد حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے رخصت ہونے کا ارادہ کیا تو آپ نے فرمایا کہ ہمارے دوست شیخ عبدالستار کو آپ سے ملاقات کی بہت خواہش تھی۔ چنانچہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے ان کی طرف توجہ فرمائی۔ جس کے بعد گاہے گاہے ان کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی ملاقات نصیب ہو جاتی تھی۔ ﴿اقتباس الانوار﴾

## حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

روایت ہے کہ ایک دفعہ مولانا روم ابتدائے جوانی میں ایک روز منبر پر بیٹھے ہوئے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کا قصہ بیان کر رہے تھے۔ اور مفخر الابرار حضرت شمس الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ ایک گوشہ میں بیٹھ کر سن رہے تھے۔ اسی حالت میں شمس الدین نے دیکھا کہ ایک عجیب وضع قطع کا شخص دوسرے گوشہ میں بیٹھا ہوا مولانا کے بیان کی تائید میں سر ہلاتا ہے اور کہتا ہے کہ ہاں صحیح ہے۔ اچھا بیان کر رہے ہو۔ گویا کہ وہاں تیسرے تم (مولانا) ہی تھے۔ شمس الدین کو خیال گزرا کہ غالباً یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہی ہیں۔ وہ اپنی جگہ سے اُٹھ کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے

قریب ہو گئے اور ان کا دامن پکڑ کر امداد چاہی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے جواب دیا کہ ہم سب مولانا سے امداد کے طلبگار ہیں بلکہ کل ابدال، اوتاد، افراد اور اقطاب کاملین کے سلطان مولانا ہی ہیں۔ لہٰذا جو کچھ تمہیں مطلوب ہو ان سے حاصل کرو۔ یہ کہہ کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام وہاں سے غائب ہو گئے۔ شمس الدین کہتے ہیں جب میں مولانا سے مصافحہ کرنے آگے بڑھا تو مولانا نے فرمایا حضرت سیدنا خضر علیہ السلام بھی تو ہمارے عاشقوں میں سے ہیں۔ یہ سن کر شمس الدین قدموں میں گر گئے اور مولانا کے مرید ہو گئے۔

﴿مناقب رومی﴾

یہ روایت بھی ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہمیشہ مولانا روم کی صحبت میں آتے رہتے تھے اور حقائق اور رموز خداوندی مولانا سے دریافت کرتے تھے۔ ایک دن مولانا نے دیکھا کہ ان کے فرزند سلطان ولد بار بار پگڑی باندھتے ہیں اور پھر اتار دیتے ہیں۔ مولانا نے فرمایا اے سلطان والد! پگڑی صرف ایک ہی بار باندھا کرو دوبارہ نہ کھولا کرو۔ اس لئے کہ ایک مرتبہ میں نے ایسا کیا تھا تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے میری صحبت ترک کر دی تھی۔ پھر مدتوں بعد ان کی صحبت میسر آئی۔ اس دن سے سلطان ولد نے اپنے ہاتھ سے پگڑی باندھنا چھوڑ دیا۔ خدام باندھ دیتے تھے اور وہ سر پر رکھ لیتے تھے۔

یہ بھی منقول ہے کہ ابتدائے جوانی میں جب کہ مولانا روم دمشق کے مدرسہ مقدمیہ اور بعض اقوال کے مطابق مدرسہ برانیہ میں تحصیل علوم شرعیہ میں مشغول تھے تو اکثر اہل نظر نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو مولانا کے حجرہ میں آتے جاتے دیکھا۔

ایک مرتبہ مولانا روم نے فرمایا کہ ہمارے آقا و مولا شمس الدین تبریزی رحمۃ اللہ علیہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے معشوق ہیں۔ اور مولانا نے اپنے مدرسہ کے دروازے پر اپنے ہاتھ سے لکھا ہوا ایک کتبہ لگا رکھا تھا۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے معشوق کا مقام و مرتبہ ایسے قابل فخر پوشیدہ حال لوگوں جیسا تھا کہ حضرت سیدنا

خضر علیہ السلام اور حضرت شمس الدین بھی اپنے مقام کی خبر نہ رکھتے تھے۔ کیونکہ ذاتِ کبریا نے حضرت شمس الدین تبریز رحمۃ اللہ علیہ کو خلوت حق میں چھپا رکھا تھا۔ ﴿مناقب رومی﴾

## شیخ محمد علی حکیم ترمذی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

کم سنی میں آپ نے دو طلباء کو غیر ملک میں حصول تعلیم کے لئے آمادہ کیا وہ تو تعلیم کے لئے چلے گئے مگر خود اپنی والدہ کی کبر سنی کی وجہ سے نہ جا سکے۔ مگر آپ اس قدر غمگین ہوئے کہ قبرستان میں جا کر محض اس خیال سے گریہ وزاری کرتے کہ جب میرے یہ دونوں ساتھی حصول علم کے بعد واپس آئیں گے تو مجھے ان کے سامنے ندامت ہوا کرے گی۔ لیکن ایک دن حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آ کر ان سے فرمایا کہ آپ روزانہ اس جگہ آ کر مجھ سے تعلیم حاصل کر لیا کرو پھر انشاء اللہ کبھی کسی سے پیچھے نہیں رہو گے۔ اس کے بعد آپ نے مسلسل تین سال تک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے تعلیم حاصل کر کے بہت بلند مقام حاصل کیا اور جس وقت آپ کو معلوم ہوا کہ میرے استاد حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں تو آپ کو مکمل یقین ہو گیا کہ ایسا صاحب مرتبت استاد مجھے صرف والدہ کی خدمت کی وجہ سے ملا ہے۔

حضرت ابو بکر وراق سے روایت ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہر ہفتہ ملاقات کی غرض سے جناب حکیم ترمذی صاحب کے پاس تشریف لایا کرتے تھے اور آپ ان سے علمی بحثیں کیا کرتے تھے۔ یہ بھی آپ سے منقول ہے کہ حکیم صاحب نے اپنی ایک تصنیف کے چند اوراق دے کر مجھے حکم دیا کہ ان کو دریائے جیحون میں ڈال دو لیکن جب میری نظر ان اوراق پر پڑی تو ان میں مکمل حقائق کا اقتباس درج تھا۔ چنانچہ میں نے ان اوراق کو اپنے گھر رکھ لیا اور آپ سے جب یہ بہانہ کیا کہ میں دریا میں ڈال آیا ہوں تو آپ نے فرمایا تمہارا گھر دریا تو نہیں جاؤ ان کاغذوں کو دریا میں ڈال آؤ۔ چنانچہ میں اسی وقت گیا اور اوراق کو دریا میں پھینک دیا۔ اس کے ساتھ ہی ایک صندوق جس کو ڈھکنا کھلا ہا تھا نمودار ہوا اور یہ اوراق اس میں داخل ہو گئے تو ڈھکنا

خود بخود بند ہوا اور صندوق غائب ہو گیا۔ جب یہ واقعہ میں نے آپ سے بیان کیا تو فرمایا کہ میری یہ تصنیف حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے طلب کی تھی اور وہ صندوق ایک مچھلی لے کر آئی تھی جو پھر ان تک پہنچا دے گی۔ اس کے بعد ایک مرتبہ آپ نے اپنی تمام تصانیف دریا میں ڈال دیں لیکن حضرت سیدنا خضر علیہ السلام پھر ان کو آپ کے پاس واپس لے آئے اور فرمایا کہ آپ اپنی تصانیف ہی میں مشغول رہا کریں۔

منقول ہے ابتدائی زندگی میں عرصہ دراز تک آپ کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے نیاز حاصل کرنے کی تمنا رہتی تھی لیکن شرفِ نیاز حاصل نہ ہو سکا۔ آخرکار ایک دن نہ جانے کس بات پر آپ کی کنیز نے پانی سے بھرا طشت آپ کے اوپر ڈال دیا لیکن آپ کو قطعاً غصہ نہیں آیا۔ اسی وقت حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تشریف لائے اور فرمایا کہ تیرے ضبط و تحمل کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے مجھے تیرے پاس بھیجا ہے تاکہ تیری تمنا پوری ہو جائے۔ ﴿تذکرہ الاولیاء﴾

## حضرت ابوبکر وراق رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ بہت عظیم اہل ورع اور اہل تقویٰ بزرگ تھے تجرید و تفرید اور آداب میں یکتائے روزگار تھے۔ آپ حضرت محمد علی حکیم ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت سے فیض یاب ہوئے۔ آپ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے شوق دیدار میں روزانہ جنگل میں پہنچ جاتے اور آمد و رفت کے دوران قرآن تلاوت کرتے رہتے۔ چنانچہ جب آپ ایک مرتبہ جنگل کی جانب چلے تو ایک اور صاحب بھی آپ کے ہمراہ ہو گئے اور دونوں راستہ بھر گفتگو کرتے رہے لیکن واپسی کے بعد ان صاحب نے فرمایا کہ میں خضر (علیہ السلام) ہوں جن سے ملاقات کے لئے تم بے چین تھے مگر آج تم نے میری معیت کی وجہ سے تلاوت بھی ملتوی کر دی اور جب صحبتِ خضر علیہ السلام تمہیں خدا سے فراموش کر سکتی ہے تو دوسروں کی معیت ذکرِ الٰہی سے کیوں دور نہ کر دے گی۔ لہٰذا سب سے بہتر شے گوشہ نشینی ہے۔ یہ کہہ کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام غائب ہو گئے۔ ﴿تذکرۃ الاولیاء﴾

## شیخ ابو سعید قیلوی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ کا شمار اکابرین میں ہوتا ہے۔ ابو سعید کے بارے میں مشہور تھا کہ انہوں نے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں متعدد بار حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور آپ کے علاوہ دوسرے انبیاء کرام کی بھی زیارت کی کیونکہ سردار اپنے غلاموں کو مشرف کرتے رہتے ہیں۔ انبیاء کرام علیہم السلام کی ارواح زمین و آسمان میں اس طرح سیر کرتی رہتی ہیں جس طرح افق میں ہوا چلتی رہتی ہے۔

حضرت ابو سعید نے خود یہ بیان کیا کہ میں نے حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں ملائکہ کو دیکھا کہ وہ گروہ در گروہ آپ کی مجلس میں حاضر ہوتے تھے اور رجال الغیب کو دیکھا جو آپ کی مجلس میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے رہتے تھے۔ میں نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے حضرت شیخ کے مراتب کے متعلق دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا: ''جو شخص دین و دنیا اور آخرت کی فلاح چاہتا ہو اس پر لازم ہے کہ وہ حضرت سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں حاضری کو لازم کرے''۔

﴿قلائد الجواہر﴾

## شیخ الاسلام حضرت خواجہ عبداللہ انصاری رحمۃ اللہ علیہ:

شیخ الاسلام فرماتے ہیں کہ میرے والد ابو منصور محمد بن علی الانصاری رحمۃ اللہ علیہ بلخ میں خواجہ شریف ہمزہ عقیلی کی خدمت میں رہتے تھے۔ ایک دفعہ ایک عورت نے خواجہ شریف سے کہا کہ ابو منصور سے کہیں کہ مجھ سے عقد نکاح کر لیں لیکن میرے والد نے فرمایا کہ میں ہرگز شادی نہیں کروں گا۔ خواجہ شریف چونکہ میرے والد کے پیر و مرشد تھے انہوں نے فرمایا آخر تو شادی کرے گا اور تیرے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوگا اور ایسا لڑکا کہ جس کا وصف بیان سے باہر ہے۔ اس کے بعد میرے والد ہرات آئے نکاح کیا اور میری پیدائش ہوئی۔ اس وقت خواجہ شریف رحمۃ اللہ علیہ بلخ میں تھے۔ انہوں نے وہاں لوگوں کو بتایا میرے ابو منصور کے ہاں ایک باکمال لڑکا پیدا ہوا ہے۔ شیخ الاسلام فرماتے ہیں

کہ میں قندز میں پیدا ہوا اور وہیں پرورش پائی۔ میری ولادت جمعہ کے دن غروب آفتاب کے وقت بتاریخ دو شعبان ۳۹۶ ہجری میں واقع ہوئی۔ صاحب نفحات مولانا جامی لکھتے ہیں کہ بانوی عالیہ ایک شان وشوکت والی خاتون تھی۔ پوشنگ میں جب شیخ الاسلام متولد ہوئے تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اس سے کہا کہ تم نے ہرات میں اس لڑکے کو دیکھا ہے کہ جس کے نور سے مشرق سے مغرب تک جہان منور ہو جائے گا۔ بانوی عالیہ کہتی ہیں کہ میرے پیر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ تمہارے شہر میں ایک لڑکا ہے جس کی عمر سترہ سال کی ہے نہ اس کے والد کو معلوم ہے کہ یہ لڑکا کون ہے نہ وہ خود جانتا ہے۔ آگے چل کر یہ لڑکا ایسا ہوگا کہ سارے جہان میں اس سے بہتر کوئی نہ ہوگا۔ شیخ الاسلام فرماتے ہیں کہ میری عمر چار سال کی ہوئی تو مجھے مکتب لے گئے۔ جب نو سال کا ہوا تو املا لکھنی اور شعر کہنے شروع کئے۔ نیز مجھے عربی زبان کے چھ ہزار شعر یاد ہوگئے اس کے علاوہ زمانہ جاہلیت کے سترہ ہزار اشعار مجھے یاد ہیں۔ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے وہ حافظہ عطا فرمایا ہے کہ جو کچھ ایک دفعہ میری قلم سے گزر جاتا ہے یاد ہو جاتا ہے اور مجھے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تین ہزار احادیث ہزار ہزار اسناد کے ساتھ یاد ہیں۔

﴿مراۃ الاسرار﴾

## شیخ مصلح الدین سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے۔ ایک عرصہ تک شیخ ابو عبداللہ خفیف رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ پاک کے مجاور رہے آپ کو بہت سے مشائخ کبار کی صحبت ملی ہے۔ نقل ہے کہ شیخ سعدی حضرت شیخ فریدالدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کے لئے نیشاپور گئے لیکن انہوں نے ملنے سے انکار کر دیا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ شیخ سعدی نے کسی حاکم کی شان میں قصیدہ لکھا تھا اور سفر کے دوران اس کی ملازمت اختیار کی تھی۔ آپ چھ ماہ تک ان کے دروازے پر بیٹھے رہے کہ جب تک زیارت نہ ہوگی، واپس نہیں جاؤں گا۔ بالآخر چھ ماہ بعد حاضر ہونے کی اجازت ہوئی۔ شیخ سعدی نے چاہا کہ

شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کی دست بوسی کرے لیکن انہوں نے اپنے ہاتھ کو آستین کا وہ حصہ یہ کہہ کر کاٹ دیا کہ اس کے باطن کا اسی قدر حصہ بادشاہوں سے زنگ آلودہ ہو چکا تھا۔ اس لئے کاٹ ڈالا ہے۔

کہتے ہیں کہ آپ نے مدت تک (غالباً چھ سال تک) بیت المقدس اور شام میں سقہ کا کام یعنی مشکیزہ کاندھے پر ڈال کر لوگوں کو چھ سال تک پانی پلاتے رہے۔ (یہ ان کے مجاہدات و ریاضات کا حصہ تھا) حتیٰ کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آ کر آپ کو آبِ زلال (شفاف پانی) سے سیراب کیا۔ یہ سب مقبولیت اسی وجہ سے تھی۔

﴿مراۃ الاسرار﴾

## حضرت شیخ بشر بن حارث رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت بشر بن حارث بن عبدالرحمٰن، آپ کی کنیت ابونصر ہے آپ نے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے کئی سال پہلے انتقال کیا۔ لوگ آپ کو امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے زیادہ محترم اور بزرگ سمجھتے تھے۔ جب واثق کے دور میں خلق قرآن کا فتنہ دوبارہ جاگا اس وقت آپ خانہ نشین ہو گئے تھے۔ آپ اس فتنہ خلق قرآن پر سخت افسوس کا اظہار کیا کرتے۔

حضرت بشر بن حارث رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ جب میں اپنے گھر داخل ہوا تو وہاں ایک شخص کو پایا۔ میں نے اس سے کہا تو کون ہے اور میری اجازت کے بغیر میرے گھر میں کیوں داخل ہوا ہے۔ اس نے جواب دیا میں تمہارا بھائی خضر (علیہ السلام) ہوں۔ میں نے عرض کیا میرے حق میں دعا کریں۔ انہوں نے کہا خدا اپنی اطاعت تمہارے لئے آسان کر دے۔ میں نے دوبارہ کہا کہ میرے لئے اور دعا کریں۔ انہوں نے کہا خدا اس اطاعت گزاری پر بھی پردہ ڈال دے۔

﴿نفحات الانس، رسالہ قشریہ﴾

## حضرت محمد بن سماک رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

امام قشیری رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ حضرت محمد بن سماک رحمۃ اللہ علیہ بیمار ہو گئے تو ہم آپ کا قارورہ ایک عیسائی طبیب کے پاس لے چلے۔ جب ہم حیرہ اور کوفہ کے درمیان پہنچے تو ہمیں خوبصورت چہرے والا، نفیس مہک والا اور صاف ستھرے کپڑوں والا ایک شخص ملا۔ وہ پوچھنے لگا کہاں کا ارادہ ہے۔ ہم نے جواب دیا فلاں طبیب کے پاس ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ کا قارورہ لے کر جا رہے ہیں۔ یہ سن کر وہ بولا سبحان اللہ! اللہ کے ولی کے لئے اللہ کے دشمن سے مدد لینے جا رہے ہو۔ یہ بوتل (قارورہ والی) زمین پر دے مارو اور ابن سماک کے پاس واپس جاؤ اور انہیں یہ کہو کہ اپنا مقام درد پر رکھ یہ پڑھے:۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۝

ترجمہ: حق کے ساتھ ہی ہم نے اسے نازل کیا اور حق کے ساتھ ہی وہ نازل ہوا۔

یہ کہہ کر وہ شخص غائب ہو گیا پھر ہم اسے دیکھ نہ سکے۔ ہم حضرت ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو گئے۔ انہیں سارا واقعہ سنایا۔ انہوں نے درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر اس آدمی کا بتلایا ہوا کلام پڑھا۔ بس پڑھنے کی دیر تھی کہ شفا ہو گئی۔ پھر حضرت ابن سماک رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے کہ وہ آدمی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے۔

﴿جامع کرامات اولیاء، جلد اول﴾

## حضرت سید شاہ محمد عبدالحی چاٹگامی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ نے خود فرمایا کہ مجھے بعالم خواب حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت ہوئی۔ انہوں نے مجھ سے فرمایا کہ انسانی محنت اللہ تعالیٰ کے علم کو ختم نہیں کر سکتی۔ اس قدر محنت میں کیا آپ اپنے تئیں ہلاک کر دیں گے۔ اچھا آپ منہ کھولئے! میں نے منہ کھول دیا۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اپنا لعاب دہن مبارک میرے منہ میں ڈالا جس سے ایک حلاوت اور لذت مجھے حاصل ہوئی۔ پھر یکا یک میں خواب سے بیدار ہوا۔ اس وقت مجھ پر عجیب حالت طاری تھی۔

حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے آپ کے ساتھ یہ معاملہ فرمایا تو اس کے بعد آپ کا مبلغ علم کچھ اور ہی ہو گیا۔ مضامین علمیہ کی مشکلیں اور دشواریاں آسان ہونے لگیں۔ فنون علمیہ کی ادق کتابیں اور مسائل نہایت آسان ہو گئے آپ کی قوت حافظہ کا یہ عالم تھا کہ کسی کتاب کو ایک دفعہ دیکھ لینے پر اس کا مضمون سات برس تک آپ کے حافظہ میں بالکل محفوظ رہ جاتا آخری زمانہ میں آپ کی یہ حالت تھی کہ کسی کتاب کو نظر اٹھا کر دیکھتے نہ تھے۔ الماریاں بھری رہتی تھیں۔ اہل علم مشکلات علمی حل کرانے حاضر ہوتے تو بیٹھے بیٹھے یہ فرمادیا کرتے کہ فلاں کتاب لے آؤ اور فلاں مقام پر فلاں صفحہ سے پڑھو۔ ﴿سیرت فخر العارفین حضرت سید شاہ محمد عبدالحی چاٹگامی﴾

## حضرت شیخ احمد کھٹو گجراتی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ حضرت بابا اسحاق مغربی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید، شاگرد، خلیفہ اور جانشین تھے اور بلند پایہ کے بزرگ تھے اور ''فقر ایک خزانہ ہے اللہ کے خزانوں میں سے'' کے مصداق شاہانہ تصرفات عمل میں لاتے تھے بابا اسحاق کے وصال کے تین دن بعد آپ چلہ میں بیٹھ گئے اور چالیس دنوں میں چار دانے کھجور کے کھائے۔ چند روز بعد سفر پر روانہ ہو گئے۔ حرمین شریفین کی زیارت کے بعد ہندوستان آکر دہلی میں سکونت اختیار کی۔ جب ۸۰۱ ہجری میں امیر تیمور نے دہلی پر حملہ کیا اور اس پر قبضہ کر لیا تو کچھ لوگ گرفتار ہوئے اور قید میں ڈال دیئے گئے ان میں شیخ احمد بھی تھے۔ اس زمانے میں دہلی میں قحط پڑا قیدی بھوکے مرنے لگے۔ شیخ احمد جس مکان میں قید تھے وہاں چالیس قیدی اور بھی تھے۔ شیخ احمد عالم غیب سے روزانہ ایک ایک روٹی حاصل کر کے ہر ایک قیدی کو دیتے رہے۔ جب لوگوں نے آپ کی اس کرامت کا تذکرہ امیر تیمور سے کیا تو اس نے آپ کو اور چالیس ساتھی قیدیوں کو طلب کیا۔ آپ سے معذرت کی اور سب کو رہا کر دیا۔ شیخ احمد وہاں سے سمرقند گئے پھر آپ نے خراسان جا کر مشائخ کی زیارت کی اور چند روز بعد گجرات واپس آ گئے۔ نواب مظفر خان جو سلطان محمود کی جانب سے

وہاں کا حاکم مقرر ہوا ان کی رحلت کے بعد وہاں کا بادشاہ بن گیا وہ شیخ احمد سے بہت اعتقاد رکھتا تھا۔ سلطان مظفر کی وفات کے بعد اس کا پوتا سلطان احمد تخت نشین ہوا۔ وہ بھی حضرت شیخ احمد سے بڑی نیاز مندی سے پیش آتا اور پھر ان کا مرید ہو گیا۔ ایک دن سلطان احمد نے اپنے شیخ احمد سے عرض کیا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت کرنا چاہتا ہوں۔ شیخ نے فرمایا اچھا ہم حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کہیں گے دیکھیں کیا جواب دیتے ہیں۔ جب حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو ان سے کہا گیا کہ سلطان احمد آپ کی زیارت کا شوق رکھتے ہیں ان سے ملاقات کیجئے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا بادشاہ سے کہہ دیں کہ ریاضت کریں اس کے بعد آپ کے حجرہ میں اس سے ملاقات کروں گا۔ سلطان احمد نے چلہ کیا۔ شیخ احمد حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی طرف متوجہ ہوئے تو انہوں نے فرمایا ایک چلہ اور کرے تا کہ ہر قسم کی آلودگی سے پاک ہو جائے۔ بادشاہ نے دوسرا اور پھر حکم کی تعمیل میں تیسرا چلہ بھی کیا۔ اس کے بعد سلطان احمد جمعہ کی نماز کے بعد شیخ احمد کے حجرہ میں حاضر ہوئے تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت ہوئی۔ بہت سی باتوں کے بعد سلطان نے عرض کیا کہ عجائبات عالم میں سے کچھ دکھائیں۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ دریائے سارمتی کے کنارے جہاں اب صحرا ہے ایک بہت بڑا شہر آباد تھا جسے آبادان باد کہتے تھے۔ اس شہر کے لوگ بہت خوشحال تھے۔ ایک دن مجھے بھوک لگ رہی تھی میں (خضر علیہ السلام) نے کچھ رقم حلوائی کو دے کر کہا کہ حلوہ دو۔ اس نے کہا آپ درویش معلوم ہوتے ہیں میں آپ سے کچھ نہیں لیتا آپ جس قدر حلوہ چاہیں اٹھا لیں۔

اسی طرح دوسری مرتبہ بھی اس نے رقم لینے سے انکار کر دیا اور حلوہ مفت دے دیا۔ غرضیکہ اس شہر میں اس قدر صاحب ثروت اور باہمت لوگ بستے تھے۔ چند صدیوں کے بعد جب میرا وہاں سے گزر ہوا تو وہاں نہ شہر تھا نہ شہر کے لوگ۔ وہاں ایک بوڑھا آدمی دیکھا جس کی عمر ڈیڑھ سو سال تھی۔ میں نے اس سے پوچھا کہ یہ کیا ماجرا ہے۔ اس نے کہا میں نے صرف یہی سنا ہے کہ یہاں ایک شہر آباد تھا۔ جس کا نام

آبادان بادتھا۔ تو یہ ہے دنیائے دوں کا مال۔ سلطان احمد نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کہا اگر آپ حکم دیں تو میں وہاں از سرنو ایک شہر آباد کردوں۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اجازت تو دے دی مگر کہا شرط یہ ہے کہ سب سے پہلے ایسے چار آدمی پیدا کرو جن کا نام احمد ہو اور جن سے عصر کی سنتیں کبھی قضا نہ ہوئی ہوں۔ اس کے بعد ان چار آدمیوں کی اتفاق رائے سے شہر آباد کرو۔ اور اس کا نام احمد آباد رکھو۔ ولایت گجرات میں صرف دو آدمی ایسے دستیاب ہو سکے۔ ایک قاضی احمد دوسرے ملک احمد لیکن دو اور نہیں ملتے تھے۔ اس وقت شیخ احمد کھٹو نے فرمایا کہ ایک میں ہوں۔ اس کے بعد سلطان احمد نے کہا چوتھا میں ہوں مجھ سے عصر کی سنتیں کبھی قضا نہیں ہوئیں۔ لہٰذا چاروں احمد اکٹھے ہوئے اور دریائے سارمتی کے کنارے جا کر جس جگہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے نشاندہی کی تھی ذیقعدہ ۸۲۳ ہجری میں شہر احمد آباد کی بنیاد رکھی گئی اور تین سو ساٹھ محلے تیار کر کے اس کے گرد قلعہ تیار کر دیا گیا۔ ﴿مراۃ الاسرار﴾

## شیخ ابو محمد بن کیش رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

شیخ کی اکثر اوقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوتی رہتی تھی۔ ان کے ایک مال دار دوست نے ان سے ایک دن کہا یا اخی! میرے لئے تم سے کوئی حصہ نہیں ہے۔ شیخ نے فرمایا مسئلہ کیا درپیش ہے کہنے لگا تم ایک دن میری ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کروا دو اور تم حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے سوال کرو کہ وہ میرے لئے ظاہر ہو جائیں یہاں تک کہ میں ان کو دیکھ لوں۔ شیخ نے فرمایا کہ میں ان سے کہہ دوں گا آپ سے ملاقات کریں۔ چنانچہ آپ نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کہا کہ میرے فلاں دوست آپ کی ملاقات کا ارادہ رکھتے ہیں۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے جواباً فرمایا کہ تمہارا دوست نہیں چاہتا کہ مجھے دیکھے۔ شیخ نے کہا سبحان اللہ! اس نے تو مجھ سے ایسا ہی کہا ہے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ تم اس سے کہہ دو کہ میں بروز جمعہ اس کی ملاقات کے لئے آؤں گا۔ جب جمعہ کا دن آیا تو اس نے جلدی سے گیہوں کا گٹھا کھولا اور جمعہ کے وقت تک اس میں سے فقراء کو تقسیم کرتا رہا یہ شکریہ کے

طور پر تھا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اس کی درخواست قبول فرمائی ہے۔ پھر اس نے دروازہ بند کر دیا۔ وضو کیا اور مصلیٰ پر بیٹھ کر ذکر اللہ کرنے لگے اور وعدے کے منتظر رہے۔ اتنے میں ایک شخص نے دروازے پر دستک دی۔ اس نے لونڈی سے کہا دیکھو دروازے پر کون آیا ہے۔ وہ نکلی تو دیکھا کہ ایک آدمی پھٹے پرانے کپڑے پہنے کھڑا ہے۔ اس شخص نے لونڈی سے کہا کہ تم اپنے مالک سے کہہ دو کہ ایک شخص تم سے ملنا چاہتا ہے۔ لونڈی نے جب اندر خبر کی تو مالک نے پوچھا وہ آنے والا شخص کیسا ہے۔ اس نے بتایا کہ پھٹے پُرانے کپڑے پہنے ایک مسکین سا آدمی ہے۔ اس نے سنا ہو گا کہ گندم تقسیم ہوئی ہے۔ وہ بھی گندم مانگنے آیا ہو گا مالک نے سن کر کہا کہ اس سے کہہ دو کہ نماز کے بعد آنا۔ لونڈی نے یہ بات اس سے کہہ دی اور وہ چلا گیا۔ نماز کے بعد اس شخص کی ملاقات ابن کیش رحمۃ اللہ علیہ سے ہوئی تو اس نے کہا کہ میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے انتظار میں بیٹھا رہا لیکن آج ان سے ملاقات نہیں ہو سکی۔ ابن کیش نے کہا اے قلیل التوفیق! حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تو وہی تھے جن کی طرف لونڈی کو بھیجا تھا یہ کہہ کر کہ ان سے کہہ دو نماز کے بعد آنا۔ ابن کیش نے ان سے کہا کہ تم چاہتے ہو کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو دیکھوں اور تمہارے دروازے پر حجاب ہو۔ انہوں نے کہا جتنی لونڈیاں میرے پاس ہیں وہ سب لوجہ اللہ آزاد ہیں۔ اس کے بعد اس کی یہ کیفیت ہو گئی کہ جب کوئی دروازہ کھٹکتا تو یہ خود اس کی طرف نکلتے تھے۔ ﴿روح الریاحین فی حکایات الصالحین﴾

## حضرت میر سید امیر ماہ رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

میر سید امیر بن سید نظام الدین کا شمار کاملین اولیاء اللہ میں ہوا ہے۔ ظاہری علوم کی تحصیل کے بعد میر سید علاؤ الدین جاوری کی خدمت میں جا کر مرید ہو گئے اور میر سید علاؤ الدین رحمۃ اللہ علیہ، شیخ شہاب الدین عمر سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کے اکمل خلفاء میں سے تھے۔ میر سید امیر ماہ رحمۃ اللہ علیہ کے کمالات ان کی تصانیف سے ظاہر ہیں۔

اپنے ایک رسالہ میں لکھتے ہیں کہ علوی فقیر محمد امیر ماہ اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چند کلمات طالبانِ عشق کے مراتب میں بر سنن طریق الوصل سلطان فیروز

شاہ کے عہد حکومت میں جمع کیے اور اس رسالہ کا نام ''رسالۃ المطلوب فی عشق المحجوب'' رکھا۔ اس رسالہ میں لکھتے ہیں اے عزیز حضرت آدم علیہ السلام کو سلطانِ عشق نے اس دن منہ دکھایا جب وہ بہشت سے باہر نکالے گئے اور دنیا میں تنہا چھوڑ دیئے گئے۔ حضرت نوح علیہ السلام کو سلطانِ عشق کے طوفان کے اندر کشتی میں منہ دکھایا۔ حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی کے پیٹ میں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں پھینکتے وقت، حضرت یعقوب علیہ السلام جب ان سے حضرت یوسف علیہ السلام جدا ہوئے۔ حضرت یوسف علیہ السلام کو جب وہ بازار مصر میں سترہ درہم میں فروخت ہوئے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اس وقت جب وہ مصر سے باہر نکلے اور فرعون ان کے پیچھے دوڑا آ رہا تھا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کو جب ان کی انگوٹھی گر گئی اور ان کے مالک سے باہر جا پڑی۔ حضرت زکریا علیہ السلام کو جب ان کے سر پر آرا چلایا گیا اور حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو اس روز سلطان عشق نے منہ دکھایا جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت کی۔ حضرت حسین بن منصور حلاج کو اس روز جب انہیں تختہ دار پر چڑھایا گیا۔ حضرت عین القضاۃ ہمدانی رحمۃ اللہ علیہ کو اس وقت جب بوریا میں لپیٹ کر آگ میں پھینکا گیا اور اس رسالہ کے جمع کرنے والے کو اس روز جب خطہ بھڑائچ پر حملہ ہوا۔

لکھتے ہیں کہ میں سپہ سالار سعد الدین مسعود غازی رحمۃ اللہ علیہ کے پائتی کتاب فرحت العاشقین کے مطالعہ میں مشغول تھا۔ اسی وقت حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت ہوئی۔ آپ نے ایک عالم کی صورت میں ہوا میں کھڑے ہو کر فرمایا: ''اے فرزند ہوشیار ہو جاؤ کہ لشکر عشق دوڑا ہوا آ رہا ہے''۔ اسی ہفتہ کے اندر کفار کے لشکر نے جمع ہو کر بھڑائچ پر حملہ کیا اور گھروں کو جلا دیا۔ خانقاہ میں بھی چند آدمی شہید ہو گئے اور اس فقیر کو بھی زدوکوب کیا۔ بلکہ عشق کی ضربیں منہ پر پڑیں جیسا کہ چاند کے منہ پر ہیں۔ اس وجہ سے وہاں سے ہجرت کر کے اودھ آ گئے۔ آپ شیخ نصیر الدین محمود رحمۃ اللہ علیہ کے وقت سے میر سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ کے وقت تک زندہ رہے۔ سید اشرف

ابو جعفر امیر ماہ رحمۃ اللہ علیہ کو اس درویش نے دیکھا تھا۔ سالار مسعود غازی شہید رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر اور حضرت خضر علیہ السلام کی صحبت میں سید ابو جعفر امیر ماہ اور یہ درویش (جہانگیر سمنانی) یکجا تھے۔ ہم حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے اکثر مشائخ کے حالات اور مقاماتِ مشیخت کے متعلق دریافت کرتے تھے۔ اس وقت حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے ساتویں مرتبہ دانت از سرِ نو نکل آئے تھے۔ ﴿مرۃ الاسرار﴾

## شیخ ابوبکر کتانی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

منقول ہے کہ شیخ ابوبکر کتانی رحمۃ اللہ علیہ خانہ کعبہ کی زیارت سے مشرف ہو کر میزاب رحمت کے نیچے بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک پُرسکون شخص بنی شیبہ دروازہ سے ان کے پاس آیا اور سلام وعلیک کر کے ان سے کہا کہ آپ مقام ابراہیم میں جا کر کیوں نہیں بیٹھتے۔ وہاں ایک جماعت حدیث نبوی سن رہی ہے اور ایک بوڑھا شخص بیان کر رہا ہے جس کی روایات صحیح اور اسناد بچی ہیں۔ حضرت ابوبکر کتانی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا وہ اسناد سے بیان کر رہا ہے اور میں اس کے استاد سے بیان سن رہا ہوں۔ اس شخص نے دریافت کیا کس سے سن رہے ہو؟ حضرت ابوبکر نے جواب دیا میرا قلب اللہ تعالیٰ سے براہ راست سن رہا ہے۔ اس شخص نے کہا اس کا آپ کے پاس کیا ثبوت ہے۔ حضرت ابوبکر نے کہا ثبوت یہ ہے کہ تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو بڑی حیرت ہوئی کہ مجھے تو یہ خیال تھا کہ میں اللہ تعالیٰ کے کل دوستوں کو جانتا ہوں مگر اللہ تعالیٰ کے ایسے بھی دوست موجود ہیں جن کو میں نہیں جانتا مگر وہ مجھے جانتے ہیں۔

﴿مناقب رومی﴾

## حضرت احمد بن حسن معلم رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ حضرت محمد جمل اللیل کے بھائی، مشہور سادات، عارف باللہ اور عامل علماء میں شمار کیے گئے ہیں۔ آپ نے جب حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے احوالِ عظیمہ کے متعلق سنا تو رب کریم کی بارگاہ اقدس میں التجا کی کہ میری ملاقات حضرت سیدنا

خضر علیہ السلام سے کرائی جائے تا کہ میں ان کی خوشبو کی مہکوں سے اپنے مسام کو معطر کر لوں۔ ایک دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ دوپہر کے وقت آپ ایک غار میں تشریف لائے تو وہاں انہیں ایک بدوی ملا جو دیر تک بیٹھا رہا مگر باتیں بہت کم کیں۔ آپ کو اس سے بہت اُنس ہوا۔ آپ سمجھ گئے کہ یہ کوئی عظیم المرتبت ہستی ہے۔ جب وہ اچانک غائب ہو گئے تو اس غار میں عجب سی مہک اُٹھی۔ اب انہیں یقین ہو گیا کہ یہی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں۔ اس کے فوراً بعد وادی کے لوگوں سے ان کے متعلق پوچھا۔ وہ بولے یہاں آپ کے سوا کوئی نہیں آیا نہ گیا ہے۔ اس کے بعد جب آپ اپنے مرشد حضرت عبدالرحمٰن سقاف رحمۃ اللہ علیہ سے ملے اور انہیں یہ ماجرا سنایا تو انہوں نے فرمایا وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہی تھے۔ اب ان سے ملاقات کی برکات آپ کو ملیں گی۔

﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت احمد بن ابوالفتح حکمی مقری رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ نزیل مکہ مشرفہ تھے۔ آپ شیخ و امام ہیں۔ تصوف کی تعلیم بہت سے عظیم المرتبت اولیاء کرام اور علماء حق سے حاصل کی۔ آپ خود فرماتے ہیں کہ عالم بیداری میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے میری ان پانچ مشائخ کرام سے ملاقات کرائی۔ شیخ عبداللہ بن اسعد یافعی، شیخ احمد بن موسیٰ عجیل، شیخ اسماعیل بن محمد حضرمی، شیخ محمد بن ابوبکر حکمی اور شیخ محمد بن حسین رحمہم اللہ اجمعین۔ یہ سب حضرات جناب خواجہ عواجہ کے ساتھی تھے۔ مجھے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا آگے بڑھیئے اور اپنے مرشد اور دادا محمد بن ابوبکر حکمی سے پڑھیئے۔ حضرت دادا نے مجھے فرمایا میرے پاس آؤ۔ میں ان کی خدمت میں سامنے بیٹھ گیا۔ تو فرمایا پڑھو۔ میرے ہاتھ میں امام ابوالقاسم قشیری کا ''رسالہ قشیریہ'' تھا۔ میں نے ایک ہی مجلس میں یہ ساری کتاب آپ کے سامنے پڑھ ڈالی۔ یہ آپ نے خود اپنے رسالہ میں لکھا ہے۔ آپ چودہ رجب ۱۰۴۴ہجری کو مکہ مکرمہ سے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے نکلے۔ مدینہ طیبہ پہنچ کر بیمار ہو گئے اور اسی سال ۲۹ رجب کو وصال ہوا بقیع میں دفن ہوئے۔ ﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت عبدالعزیز بن عبدالسلام المعروف عزالدین السلمی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات

آپ کے صاحبزادہ روایت کرتے ہیں کہ میرے والد ماجد نے ایک مرتبہ مجھ سے بیان فرمایا کہ میں اپنے ابتدائی دور میں ایک دن سونے اور جاگنے والے کی حالت کے درمیان تھا لیکن زیادہ جاگنے کی حالت تھی۔ اچانک ایک آواز سنائی دی کہنے والا کہہ رہا تھا کہ تو ہم سے محبت کا دعویٰ کرتا ہے اور ہماری صفت اپنے اندر پیدا نہیں کرتا اور نہ ہمارے اخلاق اپناتا ہے۔ مجھ پر اسمائے حسنیٰ پیش کئے گئے اور کہا گیا میں رؤف رحیم ہوں۔ تو بھی رؤف و رحیم بن جا اور جس پر رحمت کرسکتا ہے اس پر کر۔ میں ستار ہوں تو بھی لوگوں کے لئے ستار بن۔ اپنے عیب کے اظہار اور اپنے گناہوں کے اعلان سے بچنے کی کوشش کر۔ کیونکہ عیبوں کا لوگوں سے تذکرہ کرتے پھرنا اللہ علام الغیوب کو ناراض کر دیتا ہے۔ میں حلیم ہوں۔ لہٰذا جو تجھے اذیت پہنچائے اس پر نرمی کر۔ میں لطیف ہوں اور ہر اس پر مہربانی و لطف کر جس پر لطف کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ میں بیشک اپنے بندوں پر لطیف ہوں۔ آپ حضرات اولیائے کرام کے گروہ کو حضرات بقضائے کرام کے گروہ پر فضیلت دیا کرتے تھے اور فرماتے کہ اس کی خبر (جن معاملات کا ذکر ہوا) مجھے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے دی ہے۔ ﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت سہل بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ کا شمار اکابر صوفیاء میں ہوتا ہے۔ آپ ہمیشہ فاقہ کشی کے عالم میں شب بیداری کرتے رہے اور یہ تمام چیزیں عہد طفولیت ہی سے آپ کے حصہ میں آئی تھیں۔ فرمایا میں نے خواب میں ابلیس سے پوچھا کہ تیرے نزدیک سب سے زیادہ پریشان کون سی شئے ہے۔ اس نے کہا کہ بندے کا خدا کے ساتھ راز و نیاز۔ ایک مرتبہ میں نے ابلیس کو پکڑ کر پوچھا کہ جب تک تو خدا کی وحدانیت کے متعلق نہیں بتائے گا میں تجھے نہیں چھوڑوں گا۔ چنانچہ اس نے اس قدر تشریح کے ساتھ معارف وحدانیت بیان کئے کہ اس انداز میں کوئی عارف بھی بیان نہیں کرسکتا۔

فرمایا ایک بار میں حرم شریف میں طواف کعبہ میں مشغول تھا میں نے دو شخصوں کو ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑے دیکھا جو باہم کہہ رہے تھے کہ "یاحیی یانور روح سمع اذان قلبی یا کھا روح بصر عیون قلبی بحق الفعول علیك یا مروح الارواح"۔

میں ان دونوں حضرات کے درمیان کھڑا ہو گیا اور سلام کر کے کہا کہ میں نے آپ کی دعا سن لی ہے اور اس کے کلمات یاد کر لئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ آپ پر رحم فرمائے آپ یہ تو بتایئے آپ لوگ ہیں کون؟ ان میں سے ایک صاحب نے فرمایا میں خضر (علیہ السلام) ہوں اور یہ میرے بھائی حضرت الیاس علیہ السلام ہیں۔ اور فرمایا جب تم نے ان کلمات کو یاد کر ہی لیا ہے تو تمہیں کسی چیز کے فوت ہو جانے کا اندیشہ نہیں ہونا چاہیے۔ مگر یاد رہے دنیا کی کسی ضرورت میں اسے ہرگز نہ پڑھنا۔ ﴿تذکرۃ الاولیاء، روض الریاحین﴾

## حضرت ابراہیم خواص رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

شیخ ابو بکر کتانی قدس سرہٗ کہتے ہیں کہ ایک بار شیخ ابراہیم خواص رحمۃ اللہ علیہ سفر سے واپس آئے تو میں نے ان سے دریافت کیا کہ سفر میں آپ نے کیا کیا عجائبات مشاہدہ کیے۔ آپ نے فرمایا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام میرے پاس آئے اور کہا کہ اے ابراہیم! تم چاہتے ہو کہ میں تمہاری صحبت میں رہوں۔ میں نے کہا نہیں! انہوں نے پوچھا آخر کیوں؟ میں نے کہا خداوند قدوس غیور ہے، رشک کرنے والا ہے۔ مجھے خطرہ ہے کہ کہیں میرا دل تم میں نہ لگ جائے اور میں اپنے رب سے غافل ہو جاؤں حضرت شیخ الاسلام عبداللہ انصاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شیخ ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ مجھ سے شیخ ابراہیم خواص رحمۃ اللہ علیہ نے چند باتیں (بطور نصیحت) کہی ہیں۔ وہ یہ کہ اگر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے تمہاری ملاقات ہو تو توبہ کرنا۔ اگر تم ایک رات میں اپنے ٹھکانے سے مکہ مکرمہ بھی پہنچ جاؤ تو اس سے توبہ کرنا یعنی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کنارہ کش رہنا۔ ﴿نفحات الانس﴾

آپ فرمایا کرتے تھے کہ ایک مرتبہ میں نے جنگل میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو مرغ کی طرح اُڑتے ہوئے دیکھ کر اس نیت سے اپنا سر جھکا لیا کہ کہیں

میرے توکل میں فرق نہ آ جائے۔ اس عمل کے بعد حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے نیچے اتر کر مجھ سے فرمایا کہ اگر تم میری جانب دیکھ لیتے تو تم سے ملاقات کر نے نہ اُترتا۔ اور جس وقت میرے پاس تشریف لائے تو میں نے توکل کی حفاظت میں انہیں سلام تک نہیں کیا۔

﴿تذکرۃ الاولیاء﴾

ایک بار حضرت ابراہیم خواص رحمۃ اللہ علیہ دوران سفر شدت پیاس سے مغلوب بے ہوش ہو کر گر پڑے۔ آنکھ کھلی تو دیکھا ایک حسین و جمیل مردان کے چہرے پر پانی چھڑک رہا ہے۔ وہ ایک شاندار گھوڑے پر سوار تھا۔ اس نے انہیں پانی پلایا اور انہیں اپنے ہمراہ لے لیا۔ حضرت ابراہیم نے تھوڑی دیر کے بعد خود کو مدینہ طیبہ میں پایا۔ گھڑ سوار نے کہا اب تم جاؤ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں کہنا کہ آپ کے بھائی حضرت خضر (علیہ السلام) نے سلام عرض کیا ہے۔

﴿روض الریاحین﴾

آپ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ عالم رویا میں یہ ندا کی کہ یوسف بن حسین سے کہہ دو کہ تم راندہ درگارہ ہو چکے ہو لیکن بیداری کے بعد یہ خواب بیان کرتے ہوئے ان سے مجھے ندامت ہوئی۔ لیکن دوسری شب پھر یہی خواب دیکھا اور تیسری شب مجھے تنبیہ کی گئی کہ اگر تم نے یہ خواب ان سے بیان نہ کیا تو تمہیں زندگی بھر کے لئے سزا میں مبتلا کر دیا جائے گا۔ چنانچہ جب خواب بیان کرنے کی نیت سے آپ کی خدمت میں پہنچا تو آپ نے حکم دیا کہ کوئی عمدہ سا شعر سناؤ۔ اور جب میں نے ایک شعر سنایا تو آپ اس قدر روئے کہ آنکھوں سے خون جاری ہو گیا۔ پھر فرمایا کہ شاید اسی لئے لوگ مجھے زندیق کہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کا یہ فرمانا کہ میں مردود بارگاہ ہوں قطعاً درست ہے۔ حضرت ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں یہ سن کر حیرت زدہ ہو گیا اور اسی ادھیڑ بن کیفیت میں جنگل کی طرف نکل گیا۔ جب وہاں پہنچا تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت ہوئی۔ انہوں نے مجھ سے کہا کہ حضرت یوسف بن حسین رحمۃ اللہ علیہ عشق الٰہی کے گھائل ہیں اور ان کا مقام اعلیٰ علیین میں ہے اور خدا کی راہ میں ایسا ہی مقام حاصل بھی کرنا چاہیے کہ تنزل کے بعد بھی علیین میں رہیں کیونکہ وصول الٰہی اللہ کے بعد اگر

بادشاہی نہیں تو وزارت تو مل ہی جاتی ہے۔ ﴿تذکرۃ الاولیا﴾

## شیخ عبدالوہاب المتقی القادری الشاذلی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

آپ نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات کے بارے میں ایک مرتبہ ذکر کیا۔ فرمایا کہ میں بچپن کے زمانے میں اپنے والد محترم کے ہمراہ علاقہ مندو کے حادثات اور انقلاب میں کہیں گم ہو گیا اور ہم مارے مارے اس جنگل میں جا پہنچے جہاں کھانے پینے کی کوئی چیز میسر نہ تھی۔ میں بھوک کی وجہ سے رونے لگا تو والد صاحب نے کہا، تھوڑی دیر صبر کرو کھانا تیار ہے۔ لیکن ان باتوں سے مجھے کوئی فائدہ نہ ہوا جب رات ہوئی تو شیر و بھیڑیا کے خوف سے ہم نے درخت پر رات گزاری۔ صبح کو اُٹھ کر دیکھا تو اس درخت کے نیچے میٹھے پانی کا چشمہ پایا۔ ہم کو دیکھ کر وہیں ایک نورانی صورت بوڑھے نے اپنی بغل سے دو گرم روٹیاں نکال کر ہم کو دیں۔ اس درخت کے قریب ہی ہم کو ایک گاؤں کی آبادی کے اثرات بھی معلوم ہوئے۔ چنانچہ وہ روٹی کھا کر اور چشمے کا میٹھا پانی پی کر ہم آبادی کی جانب روانہ ہوئے۔ گاؤں میں پہنچ کر ہم بڑے خوش ہوئے۔ پھر اس آدمی اور چشمہ کو دوبارہ دیکھنے کے شوق میں ہم گاؤں سے اس درخت کے پاس جب پہنچے تو وہاں نہ وہ چشمہ موجود تھا اور نہ وہ بوڑھا شخص۔ ہم حیران و پریشان ہوئے اور آخرکار معلوم ہوا کہ وہ بوڑھا شخص دراصل حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے جو ہماری امداد کے لئے وہاں ظاہر ہوئے تھے۔ ﴿اخبار الاخیار﴾

## حضرت بلال خواص رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت بلال خواص رحمۃ اللہ علیہ خود فرماتے ہیں میں صحرائے بنی اسرائیل میں تھا کہ ایک آدمی میرے ساتھ اچانک چلنے لگ گیا۔ میں حیران ہوا یہ کون ہے۔ مجھے الہام ہوا کہ یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ میں آپ کو اللہ تعالیٰ کے حق کی قسم دیتا ہوں ارشاد فرمائیں آپ کون ہیں؟ انہوں نے جواب دیا آپ کا بھائی حضرت خضر (علیہ السلام) ہوں۔ میں نے کہا میں آپ سے کچھ پوچھنا چاہتا ہوں۔ فرمانے

لگے پوچھیے۔ میں نے کہا امام حضرت شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے؟ فرمانے لگے وہ اوتاد میں شامل ہیں۔ میں نے کہا حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق آپ کا کیا ارشاد ہے؟ فرمایا وہ صدیق ہیں۔ پھر میں نے پوچھا حضرت بشر بن حارث حافی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے؟ فرمایا وہ اپنے پیچھے اپنے جیسا کوئی نہیں چھوڑ گئے۔ آخر میں حضرت بلال خواص رحمۃ اللہ علیہ پوچھتے ہیں کہ میں نے کس کے وسیلے سے آپ کے ساتھ ملاقات پائی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا یہ تمہاری والدہ کی دعا کی برکت تھی۔

﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت ابوالبیان بنا بن محمد بن محفوظ قرسی دمشقی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت بطائحی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوالبیان اور حضرت رسلان (رحمۃ اللہ علیہم) کو جامع مسجد دمشق میں اکٹھا دیکھا۔ میں نے رب کریم سے دعا کی کہ وہ مجھے دیکھ نہ سکیں۔ میں ان کے پیچھے چل پڑا۔ وہ عاروم میں جا پہنچے اور باتیں کرنے لگ گئے۔ اچانک ایک شخص پرندے کی طرح اُڑتا ہوا آیا اور بیٹھ گیا۔ مریدوں کی طرح ہم لوگ (تینوں حضرات) اس کے سامنے بیٹھ گئے۔ وہ دونوں اس سے مختلف باتیں پوچھتے رہے۔ ایک سوال یہ تھا کہ کیا سطح زمین پر کوئی ایسا شہر بھی ہے جو آپ نے نہیں دیکھا؟ انہوں نے فرمایا ایسا کوئی شہر نہیں ہے۔ پھر پوچھا کیا دمشق جیسا شہر آپ نے دیکھا ہے؟ انہوں نے جواب دیا ایسا کوئی شہر نہیں ہے۔ وہ دوران گفتگو انہیں یا ابا العباس کہہ کر خطاب کرتے تھے۔ میں سمجھ گیا یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں۔

﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت سید احمد بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت سیدی احمد بن ادریس قدس سرہٗ کو اللہ تعالیٰ نے مواہب محمدیہ، علوم دینیہ اور ظاہری دنیا میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت و اجتماع سے نواز رکھا تھا وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے براہ راست سب کچھ حاصل کرتے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بنفسِ

نفیس آپ کو شاذلی طریقہ کے اوراد بتائے تھے۔ لہٰذا آپ نبی کریم کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے شاگرد، اویسی اور مرید خاص تھے۔ اور آپ کو سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا کہ جو تمہاری طرف آئے گا میں اسے کسی اور کی ولایت اور کفالت میں نہیں دوں گا بلکہ خود اس کا والی و کفیل ہوں گا۔

حضرت احمد بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ خود فرماتے ہیں کہ میں ظاہری وصوری طور پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ملا اور حضرت سیدنا خضر علیہ السلام بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے۔ حضور سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو حکم دیا کہ وہ مجھے سلسلہ شاذلیہ کے اذکار سکھائیں۔ انہوں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں مجھے اذکار تلقین فرمائے۔ پھر انہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے خضر علیہ السلام! انہیں وہ ذکر سکھائیں جو سب اذکار، درودوں اور استغفار کا جامع ہو اس کا ثواب افضل ہو، اور عدد زائد ہو۔ انہوں (خضر علیہ السلام) نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہ کون سا ذکر ہے؟ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ پڑھیے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهٗ عِلْمُ اللّٰهِ ○

ترجمہ: یہ کلمہ ہر لمحہ اور ہر سانس میں اتنی تعداد میں ہو جتنا اللہ کریم کا علم وسیع ہے۔

حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے یہ کلمہ پڑھا۔ پھر میں نے ہر دو حضرات کے بعد پڑھا۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تین دفعہ دہرایا۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صلوٰۃ عظیم کا ورد شروع فرمایا اور آخر تک پڑھ کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو فرمایا آپ یہ پڑھیں:

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ وَالَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ غَفَّارَ الذُّنُوْبِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○

یہ استغفار کبیر ہے۔ اسے بھی سید کل امام الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام نے پورا پڑھا۔ میں نے بھی ہر دو حضرات کے بعد پڑھا۔ مجھے انوار اور قوتِ محمدیہ مل گئی اور الٰہی چشمے مجھے عطا ہو گئے۔ پھر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا احمد! اب تمہیں آسمانوں

اور زمین کی چابیاں مل گئی ہیں یہ ہے ذکر مخصوص اور درودِ عظیم اور استغفار کبیر۔ اسے ایک دفعہ پڑھنا دنیا و آخرت اور مافیہما سے کئی گنا زائد ثواب رکھتا ہے۔ حضرت احمد فرماتے ہیں پھر یہ سب حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم نے بلا واسطہ مجھے تلقین فرمائے۔ (اب حضرت سیدنا خضر علیہ السلام واسطہ نہ رہے) اب میں اپنے مریدوں کو اسی طرح تلقین کرتا ہوں جس طرح امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے تلقین فرمائے تھے۔ ایک دفعہ حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''لا اله الا الله محمد رسول الله فی کل لمعة ونفس عدد ما وسعه علم الله '' کا میں نے اے احمد تمہیں خزانہ دے دیا ہے۔ تم سے پہلے یہ کسی نے نہیں پڑھا۔ اپنے مریدوں کو سکھائیں تاکہ درجات میں آگے بڑھیں۔ آپ فرمایا کرتے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے الفاظ کے ساتھ مجھے اوراد لکھائے ہیں۔

﴿جامع کرامات اولیاء، جلد دوم﴾

## حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:



سلطان المشائخ نے فرمایا کہ حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ واصلان حق میں سے تھے۔ کعبۃ اللہ کے قریب ان کی ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہوئی۔ انہوں نے حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے بخشش (کی دعا) چاہی تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے ان کو مسبعات عشر سکھلائے۔

﴿سیر الاولیا﴾

## حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کا عمل:

سلطان المشائخ نے فرمایا جو کوئی ظہر کی نماز ادا کرنے کے بعد دس رکعتیں صلوٰۃ الخضر اس طرح ادا کرے کہ ان دس رکعتوں میں قرآن مجید کی آخری دس سورتیں پڑھے اس کی ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہو جاتی ہے۔ ﴿سیر الاولیاء﴾

سلطان المشائخ نے فرمایا کہ ایک بزرگ پانی پر مصلیٰ بچھا کر نماز ادا کر رہے تھے اور یہ کہتے کہ اللہ! حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کبیرہ گناہ کے مرتکب ہیں انہیں توبہ کی توفیق بخش۔ اُسی وقت حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آموجود ہوئے اور فرمایا اے بزرگ! بتا

وہ کون سا گناہ کبیرہ ہے جس کا میں مرتکب ہوا ہوں؟ اس بزرگ نے کہا تم نے ایک درخت جنگل میں لگایا ہے اور اس درخت کے سائے میں آرام لیتے ہو اور کہتے ہو کہ میں نے یہ درخت خدا کے لئے لگایا ہے۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے اسی وقت توبہ و استغفار کیا۔ پھر اس بزرگ نے ترکِ دنیا کے بارے میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے کہا کہ اس طرح رہو جس طرح میں رہتا ہوں۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے پوچھا کہ تم کس طرح رہتے ہو اور کیا کرتے ہو؟ اس بزرگ نے کہا کہ اگر تمام دنیا مجھ کو دیں اور کہیں کہ قبول کرو، کل قیامت کے دن تم سے اس کا حساب نہ ہوگا اور ساتھ ہی یہ بھی کہیں کہ اگر تم دنیا نہ لو گے تو تمہیں دوزخ میں ڈال دیا جائے گا تو میں دوزخ کو قبول کروں گا لیکن دنیا قبول نہ کروں گا۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے پوچھا کہ آپ دنیا کیوں نہیں قبول کریں گے؟ اس بزرگ نے جواب دیا کہ دنیا اللہ تعالیٰ کی مبغوض ہے۔ وہ چیز جس کو اللہ تعالیٰ دشمن جانتا ہے تو میں اس کی بجائے دوزخ کو قبول کروں گا۔ اس لئے کہ میرے نزدیک دوزخ کا قبول کرنا اولیٰ ہے بنسبت دنیا کے قبول کرنے کے۔

﴿سیر الاولیاء﴾

## خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

سلطان المشائخ (خواجہ نظام الدین اولیاء) فرماتے تھے کہ ابتدا میں حضرت شیخ قطب الدین بختیار رحمۃ اللہ علیہ اوش میں رہتے تھے۔ اس شہر میں ایک ویران مسجد تھی۔ اس مسجد میں ایک منارہ ہے جسے ہفت منارہ کہتے ہیں۔ شیخ قطب الدین کو اپنے بزرگوں سے ایک دعا پہنچی تھی۔ وہ ایک دعا تھی جس کو ہفت دعا کہتے ہیں۔ جو کوئی اس منارے پر چڑھ کر اس دعا کو پڑھتا، ضرور اس کی ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہوتی۔ الغرض حضرت شیخ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ پر بھی یہ شوق غالب ہوا کہ وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات کریں، چنانچہ وہ ماہ رمضان کی راتوں میں سے ایک رات کو اس مسجد میں گئے، دوگانہ پڑھا اور منارے پر چڑھ کر اس دعا کو پڑھا اور نیچے اُتر آئے۔ جب آپ مسجد سے باہر نکلے تو آپ نے ایک آدمی کو کھڑے ہوئے دیکھا کہ جو آپ کو

آواز دے کر کہہ رہا تھا کہ ایسے بے وقت تم یہاں کیا کر رہے ہو؟ شیخ قطب الدین رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا کہ میں یہاں اس لئے آیا تھا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات کروں، لیکن ان کی ملاقات کی دولت حاصل نہ ہو سکی، اب میں اپنے گھر واپس جا رہا ہوں۔ اس آدمی نے کہا کہ تم حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے مل کر کیا کرو گے، وہ خود سرگرداں ہیں، ان کی ملاقات سے کیا ہوگا۔ اسی بات چیت کے دوران اُس نے پوچھا کہ کیا تم، ان سے دنیا طلب کرنا چاہتے ہو؟ شیخ نے کہا کہ میں اس سے بہتر چاہتا ہوں۔ اس آدمی نے پوچھا کہ کیا تم کو کسی کا قرض دینا ہے؟ شیخ نے کہا کہ میں اس سے بھی بہتر بات چاہتا ہوں۔ اس کے بعد اس آدمی نے کہا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو کیا ڈھونڈتے پھرتے ہو۔ پھر اس نے کہا کہ اس شہر میں ایک مرد ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام دس بار اس کے دروازے پر گئے ہیں، مگر شرف ملاقات نہ ہوا۔ یہ دونوں ابھی بات چیت کر ہی رہے تھے کہ اچانک ایک نورانی شکل کے انسان پاکیزہ لباس پہنے ہوئے وہاں آئے۔ جیسے ہی وہ بزرگ تشریف لائے یہ آدمی ان کی انتہائی تعظیم وتکریم بجالایا اور ان کے قدموں میں گرا۔ حضرت خواجہ قطب الدین قدس سرہ العزیز فرماتے تھے کہ جب نورانی صورت بزرگ میرے پاس پہنچے تو اس آدمی نے میری طرف رخ کر کے اُن کے آنے والے بزرگ سے کہا کہ یہ درویش کسی کا قرض دار بھی نہیں اور نہ دنیا کا طالب ہے، صرف آپ سے ملاقات کی آرزو رکھتا ہے۔ حضرت شیخ قطب الدین نے فرمایا کہ ابھی یہ بات ہو ہی رہی تھی کہ اذان کی آواز آئی۔ ہر طرف سے صوفی اور درویش آنا شروع ہوئے اور جماعت ہونے لگی۔ تکبیرِ اقامت کہی گئی۔ ان میں سے ایک شخص آگے بڑھا اور نماز پڑھانے لگا۔ تراویح میں اس نے بارہ پارے پڑھے۔ میرے دل میں خیال آیا کہ اگر یہ شخص زیادہ پڑھتا تو اچھا ہوتا۔ یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے۔ جب نماز ختم ہوگئی تو ہر ایک نے اپنی راہ لی۔ ﴿سیر الاولیاء﴾

## حضرت شیخ بدرالدین غزنوی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شیخ بدر

الدین کی حضرت خواجہ خضر علیہ السلام سے ملاقات تھی۔ شیخ بدرالدین کے والد نے ان سے کہا کہ اگر میری بھی ان سے ملاقات کرواؤ تو اچھا ہوگا۔ ایک دن شیخ بدرالدین کی مجلس وعظ میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام مسجد میں ایک ایسی اونچی جگہ بیٹھے ہوئے تھے جہاں کوئی نہیں پہنچ سکتا تھا۔ شیخ بدرالدین نے اپنے والد کو دکھایا کہ دیکھئے وہ حضرت خواجہ خضر علیہ السلام بیٹھے ہوئے ہیں۔ شیخ بدرالدین کے والد نے دل میں خیال کیا کہ میں اب اُن کو کیا تکلیف دوں۔ وعظ کے بعد اُن سے ملاقات کروں گا۔ جب وعظ ختم ہوا تو حضرت خواجہ خضر علیہ السلام وہاں سے غائب تھے۔

سلطان المشائخ فرماتے تھے کہ حضرت شیخ بدرالدین رحمۃ اللہ علیہ بہت بڑے بزرگ تھے لیکن جب یہ شہر میں آکر خلق میں مشغول ہوئے تو ان کی وہ ترقی رک گئی۔ نیز یہ بھی ارشاد فرمایا کہ اگر کوئی ایسے آدمی کو دیکھے جو نظر سے غائب ہو جائے تو یہ قوت صرف حضرت سیدنا خضر علیہ السلام میں ہی ہے۔ ﴿سیر الاولیاء﴾

## حضرت شیخ نجیب الدین متوکل رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

ایک روز سلطان المشائخ نے فرمایا شیخ نجیب الدین متوکل رحمۃ اللہ علیہ ستر سال تک شہر میں رہے اور اس طویل عرصے میں آپ کی معیشت کا کوئی مستقل ذریعہ نہ تھا۔ ان کی اولاد اور ان کے متعلقین متوکل تھے اور خوش حال زندگی بسر کرتے تھے۔

سلطان المشائخ یہ بھی فرماتے تھے کہ میں نے ان جیسا اس شہر میں کوئی نہیں دیکھا۔ نیز یہ بھی فرماتے تھے کہ انہیں یہ بھی معلوم نہ ہوتا تھا کہ آج کون سا دن اور کون سا مہینہ ہے اور یہ درہم کون سا درہم ہے۔ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ عید کا دن تھا کہ شیخ نجیب الدین گھر کی ہر چیز خدا کی راہ میں صرف کر کے نماز ادا کرنے کے لئے گئے۔ جب وہاں سے واپس لوٹے تو چند لوگ بھی آپ کے ساتھ آئے۔ گھر میں واپس آنے کے بعد آپ نے گھر والوں سے پوچھا کہ گھر میں کھانے کے لئے کچھ موجود ہے؟ گھر والوں نے کہا کہ آپ جب نماز کے لئے گئے تو آپ نے گھر کی ہر چیز راہِ خدا میں خرچ

کر دی۔ اب گھر میں کھانے کے لئے کوئی چیز نہیں۔ آپ نے ان دوستوں سے معذرت کی جو آپ کے ساتھ عید گاہ سے آئے تھے اور بالا خانے پر جا کر عبادت میں مشغول ہو گئے۔ اس موقع پر آپ نے دیکھا کہ ایک شخص بالا خانے پر آ رہا ہے اور یہ شعر پڑھ رہا ہے:

بادل گفتم دلا خضر را بینی　　　　دل گفت اگر مرا نماید بینم

یہ شخص کچھ کھانا لایا اور پیش کر کے کہا کہ آپ کے توکل کا نقارہ عرش پر فرشتے بجا رہے ہیں اور آپ اتنی سی بات کے لئے غیر کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ حضرت شیخ نجیب الدین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ میں اپنے لئے دوسروں کی طرف متوجہ نہیں ہوا۔ بلکہ دوستوں کی خاطر اس طرف متوجہ ہوا تھا۔ بعد میں اس شخص نے کہا کہ یہ کھانا اپنے فرزندوں کو دے دو۔ پھر اس شخص نے اس غیبی کھانے سے آپ کے دامن کو بھر دیا۔ آپ بالا خانے سے نیچے آئے اور وہ کھانا اپنے فرزندوں کو پہنچایا لیکن جیسے ہی آپ بالا خانے سے نیچے اُترے وہ شخص غائب ہو چکا تھا۔ وہ آدمی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے۔ ﴿سیر الاولیا﴾

## حضرت سیدنا خضر علیہ السلام اور ایک متعلم:

حضرت خواجہ بندہ نواز گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ نے ایک روز فرمایا کہ ایک متعلم تھا جو جمعرات کو مدرسہ سے غیر حاضر ہو جاتا تھا۔ اس کے استاد نے پوچھا کہ کیا بات ہے تم ہر جمعرات کو غیر حاضر ہو جاتے ہو۔ اس نے کہا کہ ہر جمعرات کو میری ملاقات حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ہوتی ہے اسی وجہ سے ناغہ ہو جاتا ہے۔ استاد نے کہا کسی طرح میری بھی ان سے ملاقات کرا دو۔ متعلم نے کہا میں جا کر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے پوچھوں گا اگر انہوں نے منظور کر لیا تو لے جاؤں گا۔ جمعرات کے روز جب اس متعلم کی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو اس نے بہت سماجت کی کہ میرے استاد سے ملاقات کر لیں۔ آخر انہوں نے کہا کہ چھ ماہ کے درمیان میں تمہارے استاد سے ملاقات کر لوں گا۔ متعلم نے اپنے استاد کو آ کر خوش خبری سنائی کہ چھ ماہ کے اندر آپ

سے ملاقات ہو جائے گی۔ استاد منتظر رہے کہ معلوم نہیں کس جاہ و جلال اور عزت و عظمت سے وہ تشریف لائیں گے اور ملاقات ہو گی۔ یکا یک ایک فقیر پھٹا پُرانا گندا کپڑا پہنے، سر جھکائے، ٹیڑھی چھڑی ہاتھ میں لئے خستہ حال تھکا ہوا پہنچا۔ ان لوگوں نے اس کو دیکھ کر نفرت اور حقارت سے ناک بھوں چڑھایا اور ہر طرف سے ''دور کھڑے ہو ہٹ کر کھڑے ہو'' کی آواز نکلی۔ لیکن وہ درویش نزدیک چلا ہی آیا اور پینے کے لئے پانی طلب کیا۔ استاد نے متعلمین کی طرف اشارہ کیا کہ پانی لاکر پلاؤ۔ جب اس کو پانی دیا گیا تو اس نے پانی کا کوزہ توڑ دیا۔ کتاب اور کاغذ سب پانی میں بھیگ گئے۔ لڑکوں نے اس کی بڑی بے عزتی کی اور دھکے دے کر نکال دیا۔ لیکن وہ متعلم یہ سب بیٹھا خاموش دیکھتا رہا۔ چھ ماہ گزرنے کے بعد استاد نے شاگرد سے پوچھا کہ چھ ماہ ہو گئے وعدہ کے مطابق حضرت خضر علیہ السلام تشریف نہیں لائے، اس متعلم نے کہا وہ آئے تھے لیکن آپ نے انہیں پہچانا نہیں تھا۔ استاد نے پوچھا کب آئے تھے؟ متعلم نے بتایا کہ وہ پھٹا پرانا کپڑا پہنے حقیری صورت بنائے جو ایک درویش آئے تھے اور آپ نے انہیں دور ہی سے روک دیا تھا۔ انہوں نے پانی مانگا اور کوزہ پانی کا ٹوٹ جانے کی وجہ سے کتاب کا غذ لڑکوں کا خراب ہو گیا تھا اور لڑکوں نے اس وجہ سے ان کی بڑی بے عزتی اور توہین کی تھی۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام وہی تھے۔ ﴿جوامع الکلم﴾

## فخر اسخیاء حضرت سخی احمد یار عباسی قادری رحمۃ اللہ علیہ:

حضرت سخی احمد یار صاحب حضرت میاں میر بالا پیر لاہور کے روحانی وارث ہیں۔ آپ مولانا مولوی نور احمد رحمۃ اللہ علیہ (سجادہ نشین درگاہ حضرت شاہ جمال اللہ نوری رحمۃ اللہ علیہ) کھیالی دروازہ گوجرانوالہ کے مرید ہیں۔ والد ماجد جو ایک ولی کامل تھے کا نام حضرت خواجہ محمد جیون رحمۃ اللہ علیہ ہے۔ حضرت سخی احمد یار صاحب نے بیعت ہونے کے بعد ایک دن اپنے پیر و مرشد کی خدمت میں عرض کیا یہ تو ثابت ہے کہ حضور سید الانبیاء والمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے امتیوں کو اکثر و بیشتر عالم خواب میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوتی رہتی ہے۔ کیا کوئی اس ماہ عالمتاب صلی اللہ علیہ وسلم کی حالتِ بیداری میں بھی زیارت کر سکتا ہے؟

مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہاں عاشقوں کے لئے ممکن ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جسدِ اطہر ہمیشہ تک ایسا ہی رکھے گا جیسا کہ ظاہری حیات میں۔ یہ وہ زمانہ تھا جس میں سخی احمد یار رحمۃ اللہ علیہ ریاضات اور مجاہدات میں مشغول رہتے تھے اور پورے انہماک کے ساتھ منازل سلوک طے کر رہے تھے۔ حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی حالتِ بیداری میں زیارت کی غرض سے آپ نے از سر نو مجاہدات کا آغاز کیا۔ والدین اور اپنے پیر و مرشد سے اجازت حاصل کر کے جھیل دھم میں ریاضت کے لئے اتر گئے۔ چالیس دن رات تک وہاں کھڑے وظائف و اوراد میں مصروف رہے۔ آپ کے وجود پر اس قدر جوکیں چمٹ گئیں کہ بدن نظر نہ آتا تھا۔ لوگوں نے گھبرا کر آپ کے شیخ کی خدمت میں جا کر عرض کیا کہ آپ کے مرید کا عجب حال ہے۔ برائے کرم اس کو پانی سے نکال لیجئے۔ یہ سن کر مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ موضع مان تشریف لائے اور ان کو پانی سے نکال کر اپنے ہاتھوں سے تمام جونکیں ان کے بدن سے اتار دیں اور گرم پانی سے نہلا کر نئے کپڑے پہنائے۔



اس کے بعد دریائے چناب پر آئے اور شب و روز دریا میں رہ کر اپنے شیخ کے تلقین کردہ وظائف و دیگر اذکار و اوراد میں مشغول رہتے یہاں تک کہ بارہ سال گزر گئے۔ آپ دعا کیا کرتے! الٰہی میں دل و جان سے تیرا طالب ہوں۔ میرے دشمن ابلیس کو مجھ پر خوش نہ کر۔ الٰہی مجھے اپنی محبت میں ہمیشہ رکھ اور اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار سے مشرف فرما۔ جب کبھی یہ سبب فراقِ یار آپ کی حالت نازک اور تنگ ہو جاتی اور شدید اضطراب دامن گیر ہوتا تو بارگاہ ایزدی میں یوں دست بدعا ہوتے کہ ''الٰہی اپنے فضل و کرم سے اپنا راستہ مجھ پر آسان کر دے اور گوہر مقصود عطا فرما دے۔ اگر تو نے مجھ پر لطف و کرم فرمایا تو میں بطور شکر یہ تیرے بندوں کو آسان طریق حق پر چلاؤں گا اور جو تکالیف برداشت کر رہا ہوں ان پر لازم نہ کروں گا''۔

آتشِ عشق شعلہ زن تھی کہ جو خیال سوز دل میں اٹھتا فوراً خاکستر ہو جاتا۔ بالآخر ایک دن دل نے کہا انتظار کی گھڑیاں موت سے زیادہ شدید ہیں لہٰذا ڈوب

جانے کا ارادہ کیا۔ ایک خشک بوری جو آپ کے پاس تھی اس میں ریت بھر کر آپ نے گلے میں لٹکا لی۔ اس خیال سے کہ غرق ہونے میں مدد ملے گی۔ جب گہرے پانی میں اپنے آپ کو ڈالا تو مشیتِ ایزدی سے پانی پنڈلی تک اتر گیا۔ دریائے حیرت میں مستغرق ہو کر کہنے لگے کہ میرے ڈوبنے کے لئے دریا میں پانی بھی نہیں رہا۔

دریں اثنا حضرت سیدنا خضر علیہ السلام جلوہ نما ہوئے اور فرمانے لگے: ''او مرنے والے یہ موت حرام ہے حق سبحانہ وتعالیٰ کا فرمانِ واجب یوں ہے اپنے آپ کو اپنے ہاتھوں ہلاکت میں نہ ڈالو''۔ حضرت سخی احمد یار رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا بے شک آپ کا فرمودہ برحق ہے مگر دیوانے کے لئے کیا گناہ۔ خدا کے بغیر ہمارا حال کوئی نہیں جانتا۔ افسوس یہ انتظار کب تک رہے گا۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے فرمایا عجب ایمان اور عشق ہے کہ موت کو بھی امر مقدر نہ سمجھا جائے۔

آپ نے یہ سنتے ہی ریت وہاں ڈال دی اور دریا سے باہر نکل آئے آپ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے عاشق تو تھے نہیں۔ دریا سے نکلتے ہی حیرت کے سمندر میں ڈوب گئے اور دائیں بائیں کی کوئی خبر نہ رہی۔ یہ بھی احساس نہ رہا کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام موجود ہیں یا غائب ہو چکے ہیں۔ اسی اثنا میں حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم مع جمیع صحابہ کرام وتابعین رضوان اللہ علیہم اجمعین کنارہ دریا پر تشریف لائے۔ قریب غروب آفتاب بحالت مکمل بیداری آپ کو سید الانبیاء والمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا دیدار نصیب ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت عنایات ونوازشات فرمائیں اور اپنے سینہ انور سے لگایا جس سے حضرت سخی احمد یار رحمۃ اللہ علیہ کا سینہ چاک ہو گیا۔

﴿فخر احیاء، تالیف حضرت خواجہ محمد بشیر عباسی قادری﴾

## حضرت خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ کی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے اکثر ملاقاتیں ہوتی رہتی تھیں دونوں حضرات کے درمیان بہت محبت وموانست تھی۔ ایک دفعہ مولوی نور احمد صاحب حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ کی رفاقت میں چشتاں شریف کی زیارت

کے لئے جا رہے تھے کہ راستہ میں صحرا کے درمیان ایک بزرگ صورت شخص نے حضرت غوثِ زماں رحمۃ اللہ علیہ سے مصافحہ کیا۔ پھر آپ کے رفقاء کے ساتھ مصافحہ کیا اور بعض سے معانقہ بھی کیا۔ جب وہ شخص مولوی نور احمد صاحب کے پاس مصافحہ و معانقہ کے لئے آیا تو انہوں نے مصافحہ نہ کیا۔ وہ شخص پھر حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ کے پاس چلا گیا۔ آپ سے گفتگو کرتا رہا اور اجازت لے کر روانہ ہو گیا۔ حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ نے مولوی صاحب سے پوچھا کہ تم نے اس بزرگ سے مصافحہ کیوں نہ کیا۔ مولوی صاحب نے عرض کیا کہ یا حضرت میں نے سنا ہے کہ بعض کامل بزرگ یہ خاصیت رکھتے ہیں کہ مصافحہ کرتے وقت دوسرے کی نعمت سلب کر لیتے ہیں۔ حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ نے مسکرا کر فرمایا کہ ''یہ بزرگ نعمت بخشنے والے تھے، نعمت سلب کرنے والے نہیں تھے''۔ مولوی صاحب نے پوچھا کہ یہ کون بزرگ تھے؟ آپ نے فرمایا یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے۔

ایک دفعہ حضرت خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ پاکپتن شریف میں حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے عرس مبارک پر محفلِ سماع کے وقت ایک محراب والی مسجد میں اپنے حلقۂ یاراں و درویشاں کے ساتھ جلوہ افروز تھے کہ اچانک آپ نے محفلِ سماع میں لوگوں کی طرف دیکھا اور مسکرائے مولوی نور احمد صاحب نے جب مسکرانے کا سبب پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ ''بہت سے لوگ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے ملاقات کے لئے اوراد و وظائف پڑھتے ہیں۔ پھر بھی بعض کو ملاقات نصیب نہیں ہوتی۔ مگر ہمارے بابا فرید گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس و خانقاہ ایسا شرف رکھتی ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کو کھڑے ہونے کی جگہ نہیں مل رہی، بلکہ لوگ انہیں دھکے دے رہے ہیں۔ اس بات پر مجھے ہنسی آ گئی ہے''۔

ایک دفعہ خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے عرس مبارک میں شرکت کی غرض سے پاکپتن شریف کی طرف جا رہے تھے۔ سید مستان شاہ کابلی رحمۃ اللہ علیہ جو آپ کے خلفاء میں سے تھے، آپ کے ہمراہ تھے۔ مستان شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ حال و جذب تھے۔ اکثر اوقات ان پر مستی کا غلبہ رہتا تھا۔ راستہ میں

حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ کو ایک بزرگ ملے اور آپ کے ساتھ گفتگو میں مشغول ہو گئے۔ حضرت غوث زماں رحمۃ اللہ علیہ نے مستان شاہ رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا کہ میاں یہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں، ان سے کچھ پوچھنا ہے تو پوچھ لو۔ انہوں نے عرض کیا کہ ہمیں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی حاجت نہیں ہے ہمارے خضر (علیہ السلام) آپ ہیں۔ ہماری ہر مراد اور ہمارا ہر مقصد آپ کے دروازے سے حاصل ہو جاتا ہے۔

﴿تذکرہ غوث زماں، حضرت محمد سلیمان تونسوی، از پروفیسر افتخار احمد چشتی﴾

## خواجہ شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

حضرت خواجہ شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ایک مجلس (نمبر۲۴) میں فرمایا کہ حضرت خواجہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں کبھی کبھی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آیا کرتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ میں خواجہ صاحب کی خدمت میں حاضر تھا کہ ایک بوڑھا سفید ریش اور پریشان حال شخص اپنی پیٹھ پر کوئی چیز باندھے خواجہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے اس کی تعظیم کی۔ جب وہ آدمی چلا گیا تو آپ نے دوستوں کو بتایا کہ یہ آدمی حضرت سیدنا خضر علیہ السلام تھے۔ پھر فرمایا سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھی اکثر و بیشتر حضرت سیدنا خضر علیہ السلام آتے تھے۔ چنانچہ ایک دن وہ مجلس میں تشریف لائے اور ایک صاحب وجد صوفی کی پیٹھ پر سے خس و خاشاک جھاڑتے رہے جو حالتِ وجد میں مستغرق تھے۔ ایک اور شخص کو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت کا بڑا شوق تھا۔ کسی نے اسے بتایا کہ اگر تم حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کی زیارت کرنا چاہتے ہو تو خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں جاؤ تمہارا کام ہو جائے گا۔ ﴿مرأت العاشقین﴾

## علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات:

علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ نے اللہ تعالیٰ کے قول ''کل یوم هوا فی شان'' (ہر دن اس کی ایک نئی شان ہے) کے متعلق دو سال تک گفتگو کی ان کو کچھ عجب ہوا۔

مجلس میں ایک شخص نے ان سے اچھل کر پوچھا اے ابن جوزی "یہ تو بتلایئے خدا اس وقت کیا کرتا ہے۔ وہ خاموش رہے اور مجلس ختم ہوگئی پھر دوسرے اور تیسرے روز بھی ایسا ہی ہوا یعنی یہی سوال ہوتا رہا۔ اسی شب کو رسول اللہ ﷺ کی خواب میں زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا اے ابن جوزی تم جانتے ہو کہ سائل کون تھا۔ ابن جوزی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ میں اسے نہیں جانتا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا وہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ہیں۔ اب کی مرتبہ سوال کرنے آئیں اور تم سے پوچھیں تو ان سے کہہ دو کہ اس کی مختلف شانیں ہیں جن کو وہ ظاہر کرتا ہے اور ان کی ابتداء نہیں کرتا۔ جب صبح ہوئی تو حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے ان سے پوچھا کہ اس وقت خدا کیا کرتا ہے۔ علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اس کی مختلف شانیں ہیں جن کو وہ ظاہر کرتا ہے ان کی ابتداء نہیں کرتا۔ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نے جواب دیا کہ جنہوں نے خواب میں تم کو سکھایا ہے ان پر درود و سلام بھیجو۔ ﴿نزہۃ المجالس﴾



## جلنے اور غرق ہونے سے حفاظت کی دعا:

حضرت عطا رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ ہر موسم میں حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ملاقات کر کے یہ کلمات پڑھ کر جدا ہوتے ہیں۔ یہ کلمات ایسے بابرکت ہیں کہ جو بھی انہیں صبح کو تین بار پڑھے تو جلنے، غرق ہونے اور چوری سے محفوظ رہے۔ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَاشَاءَ اللّٰهُ لَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ مَاشَاءَ اللّٰهُ كُلُّ نِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ مَا شَاءَ اللّٰهُ اَلْخَيْرُ كُلُّهٗ بِيَدِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ مَاشَاءَ اللّٰهُ لَايَصْرِفُ السُّوْءَ اِلَّا اللّٰهُ مَاشَاءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ○

ترجمہ: اللہ کے نام سے، جو اللہ چاہے، اللہ کے بغیر کچھ قوت نہیں جو اللہ چاہے، ہر نعمت اللہ ہی سے ہے جو اللہ چاہے، ساری بھلائی اللہ عزوجل کے قبضہ میں ہے جو اللہ چاہے، ساری بھلائی اللہ عزوجل کے قبضہ میں ہے جو اللہ چاہے، اللہ کے بغیر کوئی برائی

نہیں ہٹاتا۔ جو اللہ چاہے، اللہ کے بغیر نہ قوت ہے نہ ڈر۔

## استغفارِ سیدنا خضر علیہ السلام:

منقول ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام ان الفاظ کے ساتھ استغفار کرتے ہیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ تُبْتُ اِلَیْکَ مِنْهُ ثُمَّ عُدْتُ فِیْهِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ مِنْ کُلِّ عَقْدٍ عَقَدْتُّهٗ لَکَ ثُمَّ لَمْ اُوْفِ لَکَ بِهٖ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ مِنْ کُلِّ نِعْمَةٍ اَنْعَمْتَ بِھَا عَلَیَّ فَقَوَّیْتُ بِھَا عَلٰی مَعْصِیَتِکَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ مِنْ کُلِّ عَمَلٍ لِوَجْھِکَ فَخَالَطَهٗ مَا لَیْسَ لَکَ ○

ترجمہ: اے اللہ میں تجھ سے ہر اس گناہ کی بخشش مانگتا ہوں کہ میں نے اس سے توبہ کی پھر دوبارہ گناہ کیا، اے اللہ میں ہر اس عہد کی تجھ سے معافی مانگتا ہوں کہ تیرے لئے کیا پھر تیری خاطر پورا نہ کر سکا۔ اے اللہ! میں ہر اس نعمت کی تجھ سے معافی چاہتا ہوں کہ تُو نے مجھ پر نعمت فرمائی تو میں تیری نافرمانی پر دلیر ہو گیا۔ اے اللہ! میں ہر اس عمل کی تجھ سے معافی چاہتا ہوں جو تیرے لئے کیا، پھر اس میں تیرے غیر کا اختلاط کر دیا۔ ﴿قوت القلوب﴾

ضمیمہ:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# حضرت خضر علیہ السلام کی نبوت وحیات پر ایک تحقیقی نظر

کتاب ''چار زندہ نبی علیہم السلام'' کو مکمل کر چکا تھا کہ ماہنامہ اشرفیہ مبارک پور انڈیا کا شمارہ ذوالحج ۱۴۲۸ھ/ دسمبر ۲۰۰۷ء آ گیا۔ جس میں ''مولانا محمد اسلم رضا قادری زید مجدہٗ مدرسہ اسلامیہ رحمانیہ باسنی ناگور شریف راجستھان'' کا حضرت خضر علیہ السلام کی نبوت اور حیات پر ایک علمی شاہکار مقالہ تھا جو کہ بطور ضمیمہ قارئین کی ایمان کی تازگی کے لئے کتاب میں شامل کر دیا گیا ہے۔

(محمد عبدالاحد قادری)

اقوام وملل کی رشد و ہدایت اور ان کو جادۂ حق پر گامزن کرنے کے لئے خداوند قدوس نے سب سے پہلے انبیائے کرام ورسلان عظام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اس خاک دانِ گیتی پر مبعوث فرمایا۔ ان پاک طینت ذوات ونفوس نے اپنے اپنے عہد میں کفر وشرک، خرافات ورسومات، بداخلاقیوں اور بدکرداروں کے خلاف خوب جہاد کیا۔ ان جہالت و سفاہت میں مستغرق انسانوں کو پیغامِ رب العلیٰ سنا کر قہرِ قہار وغضبِ جبار سے بار ہا ڈرایا۔ بالآخر یہ سلسلۂ نبوت ورسالت حضور خاتم النبیین سیدنا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گیا۔ اب تا قیامت نہ کوئی نیا رسول آ سکتا ہے، نہ کوئی نبی۔ آیت کریمہ ''وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ'' اور حدیث متواتر ''لَانَبِیَّ بَعْدِیْ'' اس پر ناطق وشاہد ہے۔ اب کوئی اس میں ذرا بھی شک کرے یا منکر ہو تو وہ کافر ومرتد ہے۔ جیسا کہ مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام رضا قادری بریلوی قدس سرہٗ السامی رقم طراز ہیں:

''حضور خاتم النبیین، سید المرسلین ﷺ کا خاتم یعنی بعثت میں آخر جمیع انبیا و مرسلین بلا تاویل و بلا تخصیص ہونا ضروریاتِ دین سے ہے، جو اس کا منکر ہو یا اس میں ادنیٰ شک و شبہ کو بھی راہ دے، کافر، مرتد، ملعون ہے''۔ ﴿فتاویٰ رضویہ، ۶/ ۵۷﴾

کچھ انبیائے کرام و رسلانِ عظام علیہم السلام وہ جن کے اسمائے گرامی قرآن مجید میں صراحت کے ساتھ موجود و مرقوم ہیں اور چند کا ذکر مبہم طور پر ہوا ہے۔ ایسا ہی مجددِ اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا ہے۔ ﴿ایضاً، ص ۶۱﴾

انہیں میں سے ایک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام بھی ہیں جو محققین علماء کے نزدیک نبی ہیں۔

ہم سطورِ ذیل میں آپ کی نبوت و حیات کے تعلق سے کچھ حقائق و شواہد قارئین کرام کی نذر کر رہے ہیں تاکہ یہ امر بھی آفتابِ نیم روز کی مانند عیاں ہو جائے کہ جس طرح دیگر رُسل و انبیاء (کم و بیش ایک لاکھ چوبیس ہزار یا دو لاکھ چوبیس ہزار) کے بارے میں ہمارا عقیدہ روزِ روشن کی طرح ظاہر ہے۔ اسی طرح ہمارے نزدیک حضرت سیدنا خضر علیہ السلام بھی نبی ہیں۔ یہی موقف و نظریہ اکثر علمائے محققین کا ہے اور آپ کی نبوت ہی اصح ہے۔ یہ بات حقیقت پر مبنی ہے کہ نبی و رسول کا علم قطعی و یقینی ہوتا ہے اور اس سے جو امور ثابت ہوتے ہیں وہ بھی قطعی اور حتمی ہوتے ہیں، وہاں پر شک و ارتیاب کی مجال و گنجائش ہی نہیں۔ جب کہ ایک ولی کا علم و الہام ظنی ہوتا ہے اور ان سے جو افعال صادر ہوں گے، وہ بھی ظنی ہوں گے اور علمائے محققین کا موقف یہ ہے کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام سے جو افعال (کشتی کا توڑنا، بچہ کو قتل کرنا، دیوار کو سیدھی کرنا وغیرہا) صادر ہوئے وہ قطعی اور یقینی وحیِ الٰہی ہیں:

لِاَنَّ الْاِقْدَامَ عَلٰی تَنْقِیْصِ اَمْوَالِ النَّاسِ وَاِرَاقَةِ دِمَائِهِمْ لَا یَجُوْزُ اِلَّا

بِالْوَحْيِ وَلِنَصِّ الْقَاطِعِ وَهُوَ يَدُلُّ عَلَى النُّبُوَّةِ ○ ﴿تذکرۃ الانبیاء، ص ۳۷۶﴾

ترجمہ: اس لئے کہ لوگوں کے مال کا نقصان کرنا اور کسی کو قتل کرنا بغیر وحی اور قطعی نص کے کبھی جائز نہیں ہو سکتا اور وہ امور دلالت کرتے ہیں آپ کی نبوت پر۔

## نبوتِ خضر پر دلائل:

قرآن مجید میں ہے:

اٰتَيْنٰهُ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا ○ ﴿سورہ الکھف، ۱۸، ض ۶۴﴾

ترجمہ: جسے ہم نے اپنے پاس سے رحمت دی۔

اس آیتِ کریمہ کے تحت حضرت علامہ امام قاضی بیضاوی اور علامہ امام ابوالبرکات عبداللہ بن محمود نسفی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

هِيَ الْوَحْيُ وَالنُّبُوَّةُ ○ وہ وحی اور نبوت ہے۔

﴿تفسیر بیضاوی، ۲/۱۳۳، تفسیر مدارک التنزیل، ۳/۱۶﴾

وہ وحی اور نبوت ہے۔

حضرت علامہ امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔

قَالَ الْاَكْثَرُوْنَ عِنْدَنَا ذٰلِكَ الْعَبْدُ كَانَ نَبِيًّا ○ ﴿تفسیر کبیر، ۵/۵۱۳﴾

اکثر نے فرمایا وہ بندہ نبی ہیں۔

حضرت علامہ محمد اسماعیل حقی حنفی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

وَالْجُمْهُوْرُ عَلٰى اَنَّهٗ نَبِيٌّ غَيْرُ مُرْسَلٍ ○ ﴿تفسیر روح البیان، ۵/۳۹﴾

یعنی اکثر علما اس بات پر متفق ہیں کہ حضرت سیدنا خضر علیہ السلام نبی غیر مرسل ہیں

قَالَ اِبْنُ عَطِيَّةَ وَالْبَغْوِيُّ اَلْاَكْثَرُ اَنَّهٗ نَبِيٌّ وَكَذَا قَالَهُ الْقُرْطَبِيُّ ○

﴿تفسیر جلالی، ص ۲۳۷، حاشیہ ۷﴾

ترجمہ: حضرت ابن عطیہ اور امام بغوی نے کہا کہ وہ اکثر کے نزدیک نبی ہیں اور اسی طرح امام قرطبی نے کہا۔

اور مذکورہ آیت میں ''رحمت'' سے مراد نبوت اور وحی ہے۔ جیسا کہ حضرت علامہ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

قَالَ الْاِمَامُ الْمُسْلِمُ اِنَّ النُّبُوَّةَ رَحْمَةٌ كَمَا فِيْ قَوْلِهٖ تَعَالٰى: اهم يقسمون رحمة ربك ○ ﴿تفسیر روح البیان، ۵/۴۰﴾

ترجمہ: حضرت امام مسلم نے کہا بے شک نبوت رحمت ہے جیسا کہ اللہ رب العزت نے فرمایا ''کیا تمہارے رب کی رحمت وہ بانٹتے ہیں''۔

اس آیتِ کریمہ کے تحت حضرت صدر الافاضل علامہ سید محمد نعیم الدین مراد آبادی قدس سرہٗ نے ''رحمت'' سے مراد نبوت ہی لکھا ہے۔

﴿تفسیر خزائن العرفان، ص ۸۸۴﴾

حضرت علامہ سلیمان بن عمر الشہیر بالجمل قدس سرہٗ تحریر فرماتے ہیں:

اختلف في الخضر اهو نبي او رسول او ملك او ولي والصحيح انه نبي ○

﴿حاشیۃ الجمل علی تفسیر جلالین، ۳/۳۵﴾



حضرت سیدنا خضر علیہ السلام کے بارے میں اختلاف ہے کہ وہ نبی ہیں یا فرشتہ ہیں یا ولی ہیں اور صحیح یہ ہے کہ وہ نبی ہیں۔

حضرت علامہ شیخ احمد انصاری المالکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

الی النبوة في قول وقد صححه جماعة ○ ﴿تفسیر صاوی، ۳/۲۰﴾

ان کی نبوت ہی کو ایک جماعت نے صحیح قرار دیا ہے۔

حضرت علامہ علاء الدین علی بن محمد بن ابراہیم البغدادی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں:

الخضر نبيا عند اكثر اهل العلم ○ ﴿تفسیر الخازن، ۳/۱۷۱﴾

حضرت خضر علیہ السلام اکثر اہلِ علم کے نزدیک نبی ہیں۔

حضرت علامہ سید محمود احمد آلوسی قدس سرہٗ العزیز تحریر کرتے ہیں:

ذهب جمهور العلماء الى انه حي موجود بين اظهرنا و ذلك متفق عليه عند

